# سورۃ الناس

سے دینی دنیاوی بیماریوں کا علاج

سید علی حسین شاہ

# سورۃ الناس

سے دینی و دنیاوی بیماریوں کا علاج

سید علی حسین شاہ

بلال بک کمپنی

37۔ستار پارک، راجگڑھ لاہور۔فون 7112181

نام کتاب ..... سورۃ الناس سے دینی و دنیاوی بیماریوں کا علاج

ترتیب و تحقیق ..... سید علی حسین شاہ

ناشر ..... بلال بک کمپنی، لاہور

مطبع ..... رحمانیہ پرنٹرز، لاہور

سنِ اشاعت ..... مئی 2004ء

ملنے کا پتہ

علم و عرفان پبلشرز

7C-لوئر مال، عقب میاں مارکیٹ، اردو بازار لاہور فون 7352332






# فہرست

سورۃ الناس شریف سے کام لینے کے طریقے







خواص نقش سورۃ الناس شریف

## کمالات تکسیر سورۃ الناس شریف

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

## پیش لفظ

قرآن مجید میں دوسری متبرک اور جلیل القدر سورتوں کی طرح یہ بھی ایک بہت جلیل القدر سورۃ شریف ہے۔ جس کے ذریعے دعا بہت جلد قبول ہوتی ہے۔ اور روحانی اعمال کے طور پر بھی اس کے سو فیصد کامیاب نتائج پائے گئے ہیں۔ جن پر متعلقہ اعمال کی نیت اور طور وطریقہ پر کوئی بھی جائز عمل کر کے کامیاب ہو سکے گا۔ اور اپنے کام کے ساتھ ساتھ اس کے پڑھنے پر کئی نیکیاں بھی ملیں گی۔ اور خدا کا قرب بھی حاصل ہوگا۔ یعنی اللہ کی اُتاری ہوئی سورۃ شریف کا ذکر کرنے کے اتنے فوائد ہیں۔ جو دینی ودنیاوی لحاظ سے سو فیصد کامیابی دلواتے ہیں۔ جہاں کتاب ہذا میں مشکلات سے بچاؤ کے مختلف طریقے درج کیے گئے ہیں۔ وہاں دشمن کو اذیت دینے کے بھی ایسے طریقہ کار کو درج کیا گیا ہے۔ جن کو ناجائز طور پر کرنے والا اللہ کا باغی بن سکتا ہے۔ اس لیے کبھی بھی اپنے آپ کو منوانے کی خاطر کسی مسلمان بہن یا بھائی پر روحانی نورانی ناجائز عملیات مت کیجئے جو کسی کو تکلیف اور اذیت دیتے ہوں۔ ایسے اعمال جائز اس صورت میں بنتے ہیں جب کوئی حریف اپنے برے ارادوں سے دوسروں کو اذیت دیتا ہے۔ اور اس کا مکمل ثبوت اور تصدیق موجود ہو کہ اگر اس کو اس برے افعال سے روکا نہ گیا تو یہ جان لینے سے بھی گریز نہیں کرے گا۔ اس صورت میں اللہ کی مدد کو شامل حال کرنے کے لیے نورانی عملیات کا ارتکاب کیا جاتا ہے۔ کہ اگر اللہ کا قرب حاصل کرنا ہو تو اللہ کو پکارا جائے اور اگر کسی اللہ کے باغی کو سزا دلوانی ہو تو بھی اللہ کو ہی پکارا جائے ان ہدایات پر عمل کرنے والا ضرور دینی ودنیاوی مقاصد میں کامیاب ہوگا۔

السید علی حسین شاہ

سجادہ نشین حضرت پیر السید محمد شاہ





# سورۃ الناس شریف کے اندر عملوں کا سردار

## (۱) دنیاوی مشکلات کا خاتمہ

سورۃ الناس کے اس عظیم عمل پر عمل کرنے کے لیے اور اپنی دنیاوی مشکلات کے سو فیصد حل کے لیے سب سے پہلے اس کے طریقہ کار کو سمجھیں اور پھر جس طرح کا کام ہو اس طریقہ کو عمل میں لا کر خود اس کے نتیجے سے بہرہ ور ہوں۔ اور مصنف کتاب کو دعاؤں سے نوازیں اللہ کے حکم سے اس پر عمل کرنے سے بڑی سے بڑی مشکل کا خاتمہ ایسے ہوگا جیسے مکھن میں سے بال کا نکال لینا اور اگر کوئی فرد اس عمل کا عامل بن جائے تو میرے نزدیک یہ فرد خود اور دوسرے کے لیے کسی مسیحا سے کم نہیں ہوگا۔ اس لیے اس عمل کو کرنے کے لیے اس کی ہدایات پر غور سے دھیان دے کر سوچ کر عمل کریں۔ اگر کوئی فرد اس عمل کا ایسا عامل بننا چاہے جس میں دنیاوی تمام مشکلوں کے خاتمے کے لیے صرف یہ ایک ہی مرتبہ اس عمل کو دہرائے اور کام کا نتیجہ اس کے سامنے آ جائے تو ایسی صورت میں اس فرد کو کامل پرہیز جلالی و جمالی کے ساتھ عمل کرنا ہوگا۔ اور اس کے نتیجے میں حاصل ہونے والے فوائد آگے تفصیل وار درج ہوں گے۔ اور اگر کوئی فرد اس عمل کو بغیر عامل بننے کے صرف اپنی مصیبت یا پریشانی کو ختم کرنے کے لیے کرنا چاہے تو وہ صرف اپنے مقصد کا تصور باندھ کر عمل کو کرے اور سو فیصد نتائج برآمد کرنے کے لیے دوران عمل روزہ دار ضرور رہے۔ اور اپنے کام کی نسبت خود اس کے اثرات ملاحظہ فرمالے۔ اس کے علاوہ اس عمل کے ذریعے جو اور مقاصد اس عمل سے

متعلق ہیں۔ وہ آگے تفصیل وار درج ہوں گے۔ جس پر اس عمل کا عامل ان تمام نتائج سے فائدہ اٹھاسکے گا۔ اور اس کے برعکس صرف اپنی ضرورت کو پورا کرنے والے افراد اپنی ضرورت کو پورا کرسکیں گے۔ اور اس پرعمل کرنے والا پھر شاید ہی کسی عمل کو کرے۔ یہ عمل نقوش پر مبنی ہے۔ جو سورۃ شریف کے الفاظ سے بنیں ہیں۔ اور ان کے اندر مخفی اثرات سے فیض اب بھی جاری ہے۔ لیکن اس پاک عمل کی بدولت کبھی ناجائز کام مت کریں۔

(۱) قل (۲) اعوذ (۳) برب (۴) الناس (۵) ملک (۶) الناس (۷) الہ (۸) الناس (۹) من (۱۰) شر (۱۱) الوسواس (۱۲) الخناس (۱۳) الذی (۱۴) یوسوس (۱۵) فی (۱۶) صدور (۱۷) الناس (۱۸) من (۱۹) الجنتہ (۲۰) والناس۔ سورۃ شریف کے اس عمل کی جان یہ حروف ہیں۔ اور انہی پاک حروف سے یہ عمل وجود میں آیا ہے۔

## (۱) نقوش کولکھ کر استعمال میں لانے کا طریقہ

اس عمل میں جہاں تک نقوش کو پہننے کا سوال ہے۔ تو اس کا طریقہ یہ ہوگا کہ ایک بالکل سفید رنگ کا بڑا سا کاغذ لیں۔ جو اکثر بازار سے (ڈرائنگ پیپر) کی صورت میں مل جاتا ہے۔ اس ایک ہی صفحے پر ان نقوش کو علیحدہ علیحدہ دنوں کی ترتیب سے چھوٹے چھوٹے موقع کی مناسبت سے تحریر کریں۔ اور پینے والے نقوش کو اس طرح استعمال کریں کہ کاغذ کے چھوٹے چھوٹے بیس ٹکڑے بنالیں اور ہر ٹکڑے پر نیا نقش روز لکھ کر اسے پانی یا دودھ یا جیسے بھی استعمال بتایا جائے استعمال کریں اور نیا نقش لکھنے سے پہلے اگر گھر میں پودے رکھے ہوں تو اس کاغذ کو ان پودوں میں رکھ دیں یا کسی دریا یا نہر میں بہادیں۔ اس ہدایت کو ضرور یاد رکھیں۔ کیونکہ ہوسکتا ہے کہ بار بار ان باتوں کو نہ لکھا جائے اس لیے اگر کسی عمل میں لکھا نہ بھی جائے تو اس کو اسی طرح کرنا ہوگا جیسے اب بتادیا ہے۔



## (۲) بڑے سے بڑے جادو کا خاتمہ

اگر کسی پر بہت سخت جادو کیا گیا ہو جس سے وہ دن بدن کربناک اذیتوں کا نشانہ بن گیا ہو تو ان تمام نقوش کو بالکل سفید رنگ کے مرغ کے خون سے لکھ کر مریض اپنے گلے میں باندھے۔ اور روزانہ بیس دنوں تک ان نقوش کو علیحدہ علیحدہ زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر اسی مقررہ دن کی صبح سے لیکر شام تک ختم کردے اور اگلے دن نیا نقش لکھ کر شام یا رات کو ختم کر کے اگلا نقش نیا تحریر کرے۔ اور اس تمام عمل کو بروز اتوار شروع کرے۔ اللہ کے حکم سے ان بیس دنوں کے اندر اندر بڑے سے بڑے جادو کا جڑ سے مکمل خاتمہ ہوگا۔ انشاءاللہ

## (۳) عورت کا حمل قائم رہنے کیلئے

اگر کسی خاتون کو اسقاط حمل کی شکایت ہو تو وہ حیض سے پاک ہوکر بروز جمعہ اس عمل کو شروع کرے اور اس کا مکمل علاج کرنے کے لیے بازار اسے نئی چینی کی پلیٹیں بیس عدد لائے اور روزانہ پہلے دن والے نقش کو چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوکر نقش کو مٹا کر پی لیا کرے۔ اور اس عمل کو کرنے سے پہلے اسی نقش کو پھر زعفران سے لکھ کر جمع کرتی جائے جب پینے والا عمل بیس دنوں تک کرلیا جائے تو ان بیس نقوش کی تیاری بھی ہوچکی ہوگی۔ پھر ان نقوش کو اکٹھے کر کے تعویذ کی شکل میں اپنے گلے میں باندھیں اللہ کے حکم سے اس خاتون کا حمل کبھی ساقط نہیں ہوگا۔ اور یہ اس عمل کی بدولت صاحب اولاد ہوگی۔ انشاءاللہ

## (۴) خواتین سے متعلق تمام بیماریوں کے خاتمے کیلئے

(۱) اگر کسی خاتون کو اٹھرا کی شکایت ہو اور کسی بھی علاج سے شفاء نہ ہو رہی ہو تو وہ خاتون ان نقوش کو بروز منگل سے لکھنا شروع کرے اور نقش کی تیاری میں جو نقش کے باہر لائینیں لگی ہوں ان کو سرخ روشنائی سے لکھے اور جو اندر کے حروف ہوں ان کو کالی روشنائی سے لکھے اور بیس دنوں کے اس عمل کی مدت ختم کر کے آخری دن ان تمام نقوش کو اپنے گلے میں باندھے اور روزانہ ایک نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر دھو کر اس کا پانی پیئے اور اگلا نقش تیار کرنے تک پہلا پی کر ختم کر لے۔ اور اس دوران اسی سورۃ کو انہی دنوں میں جن دنوں میں عمل کیا جا رہا ہے۔ روزانہ اکیس مرتبہ پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اپنے منہ پر پھیر لیا کرے۔ اللہ کے فضل سے اٹھرا کی شکایت کا جڑ سے خاتمہ ہو گا۔ اسی حوالے سے تمام خواتین اس کے علاوہ ان تکالیف میں بھی اس عمل کو کر سکتی ہیں۔

(۲) حیض کا بلاوجہ کثرت سے آنا۔

(۳) اندام نہانی میں خارش ہونا۔

(۴) اندام نہانی میں پھوڑے وپھنسیوں کا ہونا۔

(۵) اگر کسی خاتون کا بچہ پیٹ میں سوکھ گیا ہو اور اسکی ولادت کا ایک بہت بڑا مسئلہ ہونا۔

(۶) وضع حمل میں آسانی پیدا کرنے کے لیے۔

(۷) لیکوریا کے خاتمے کے لیے۔

(۸) رحم کا اپنے مقام سے ہٹ جانا اور اس کو درست جگہ لانے کے لئے۔

(۹) رحم میں پانی یا ہوا بھر جانے کے لیے۔

(۱۰) اندام نہانی کی تنگی اور تشنج کے لیے۔



(۱۱) رحم و فرج میں رسولیوں کے خاتمے کے لیے۔

(۱۲) رحم اور اندام نہانی کی سوجن دور کرنے کے لیے۔

(۱۳) شرم گاہ میں ورم کے لیے۔

(۱۴) اور عورتوں کے زیر ناف جتنے بھی امراض لاعلاج بن چکے ہوں۔ تو اس کامل عمل کی بدولت اس پر عمل کر کے کوئی بھی خاتون اس میں سو فیصد کامیاب ہو سکتی ہے۔ عمل کرنے کا طریقہ اوپر درج کر دیا گیا ہے۔

بس موقع کی مناسبت سے دیکھ کر عمل کریں۔ اللہ ضرور شفاء دے گا۔ انشاء اللہ

## (۵) اگر کوئی بچہ ناجائز ضد کرے

اگر کوئی بچہ ایسی ضد کرے جو والدین کے لیے مشکل کا سبب بن رہی ہو تو وہ اس عمل کو اس طرح کریں کہ روزانہ نقش کو میٹھے دودھ میں ملا کر اس بچے کو پلا دیں اور اگلا نقش پلانے تک اس نقش کو کسی پاک مقام پر رکھ کر پھر اگلا نقش لکھیں اور اس کو بیس دنوں تک روزانہ نیا نقش لکھ کر صرف پینے کے لیے دیں۔ عمل کے اثر کرنے کے لیے دودھ یا پانی کا میٹھا ہونا شرط ہے۔ اور پھر ان تمام نقوش کو بھی زعفران سے لکھ کر اس بچے کے گلے میں باندھ دیں۔ بچہ ناجائز ضد نہیں کرے گا اور بدنظری سے بھی ہمیشہ کے لیے محفوظ رہے گا۔ انشاء اللہ

## (۶) دفع مسان کیلئے

اگر کسی بچے یا بڑے کو مسان کی شکایت ہو تو وہ ان نقوش کو زعفران سے لکھے اور روزانہ دنوں کے حساب سے پیئے اور مذکورہ طریقہ اختیار کرے اور گلے میں باندھنے والے

نقوش کو سبز روشنائی سے لکھے اور اپنے گلے میں باندھے۔ اللہ کے حکم سے مسان کا جڑ سے خاتمہ ہوگا۔ انشاء اللہ

## خواص نقوش سورۃ الناس شریف

اگر کوئی فرد ان تمام نقوش کو سفید کاغذ پر بالترتیب زعفران سے لکھ کر پاس رکھے گا تو وہ تمام انسانی اور غیر انسانی مخلوق کے شر سے محفوظ رہے گا۔ ان کے حاسد و دشمن کا کوئی بھی چلایا ہوا تیر ان پر ہرگز اثر نہیں کرے گا۔ بلکہ ان کے حاسد اور دشمن خود اس مصیبت میں گرفتار ہوں گے جو ان کے لیے کرنا چاہتے ہوں گے۔ اس نقش کو جس گھر یا کاروباری مقام پر لگایا جائے گا وہ گھر یا دوکان ہر طرح کے جادو اور ٹونہ سے ہمیشہ محفوظ رہے گی اور اس کے رزق میں برکت کو کوئی بھی اپنے بداعمال سے روک نہیں سکے گا۔ اور ان کا گھر اور دوکان ہر طرح کی چوری و چکاری سے محفوظ ہوگا۔ اور اس میں کبھی بھی نقصان نہیں ہوگا۔ اگر ان نقوش کو بند کر کے تعویذ کی شکل میں جس سواری میں رکھا جائے تو اس سواری کا کبھی حادثہ نہیں ہوگا۔ اس کے علاوہ اس بابرکت سورۃ شریف کے اتنے خواص ہیں جن کو تفصیل وار بیان کرنے سے ایک علیحدہ کتاب کی ضرورت ہے۔ اس لیے کوئی بھی اپنے کام اور موقع کی مناسبت سے ان نقوش کو بتائے گئے طریقہ کے مطابق عمل میں لائے اللہ کے فضل و احسان سے ان کو کوئی بھی اپنے نیک اور پاک مقصد میں کامیاب ہونے سے نہیں روک سکے گا۔

## (۷) اگر کسی چیز سے الرجی ہوتی ہو

اگر کسی کو بھی الرجی کی شکایت ہو تو ان نقوش کو دنوں کی ترتیب سے زردے کے رنگ سے لکھ کر گھر میں استعمال ہونے والے نمک میں رکھے اور اسی نمک کو اپنی ہر کھانے





پینے والی چیز میں استعمال کرے اللہ کے حکم سے ان کو کسی دوسرے علاج کی ضرورت نہیں رہے گی۔

## (۸) مرگی کا مرض دور کرنے کیلئے

اگر مرگی کا کسی بھی طریقہ سے علاج نہ ہو رہا ہو تو ان نقوش کو دنوں کی ترتیب سے بیس دنوں تک صبح نہار منہ پیئے اور ان نقوش کو سفید مرغ کے خون سے دنوں کی ترتیب سے درج کر کے آخری روز ان تمام نقوش کو تعویذ کی شکل میں مریض اپنے گلے میں باندھے اللہ کے فضل سے مرگی کا مرض جڑ سے ختم ہوگا۔

## (۹) مرد میں زنانہ پن ختم کرنے کیلئے

اگر کوئی مرد اپنے عزت وقار کو نہ سمجھے اور اسکی اس حرکت سے گھر والے پریشان رہتے ہوں۔ تو ان نقوش کو زعفران سے لکھ کر اس کے گلے میں باندھے اور جن نقوش کو پلایا جائے وہ سرخ روشنائی سے لکھ کر پانی میں ڈال کر اس کو اس کی بے خبری میں پلاتے رہیں۔ اگر یہ نقوش گلے میں نہ باندھے تو جس کاغذ پر ان نقوش کو لکھا ہو اس کے پچھلی طرف اس کا نام اور اپنا مقصد لکھ کر اس کو کسی جلیل القدر بزرگ کے مزار پر باندھ دیں۔ اللہ کے حکم سے یہ مرد زنانہ پن ختم کر کے دوبارہ اپنے وقار کو سمجھے گا۔ انشاء اللہ

## (۱۰) واپسی مفرور کیلئے

اگر کوئی کسی ایسی جگہ چلا گیا ہو جہاں سے اس کی واپسی ناممکن بن گئی ہو تو ان نقوش کو مذکورہ طریقے کے مطابق زردے رنگ سے لکھ کر اس کے پیچھے اپنا مقصد لکھ کر اس کو ہوا میں لٹکائیں اور بیس ٹکڑوں پر علیحدہ علیحدہ دو بار دنوں کے حساب سے لکھ کر پانی میں ڈال

کراپنے گھر میں اس پانی کا چھڑکاؤ کریں۔ اور ہر نقش کے نیچے مفرور کا نام ضرور لکھیں۔ اللہ کے فضل سے ان بیس دنوں کے اندر جہاں بھی ہوگا واپس ضرور آئے گا۔ انشاء اللہ

## (۱۱) دل سے متعلق بیماریوں کے خاتمے کیلئے

اگر کوئی مرد یا خاتون دل کے عارضے میں مبتلا ہو اور اس کا صحیح علاج نہ ہو رہا ہو تو ان نقوش کو اسی طرح دنوں کی ترتیب سے لکھ کر استعمال میں لائیں اور گلے میں باندھنے والے نقش کو زعفران سے لکھ کر مریض اپنا نام اور شفاء کی ایک درخواست لکھ کر اس کو چپکنے والی ٹیپ کی مدد اپنے دل کے مقام پر لگائے اللہ کے فضل سے یہ عمل اپنا اثر دکھائے بغیر نہیں رہے گا۔ انشاء اللہ

## (۱۲) مخفی اسرار کو جاننے کیلئے

اس عمل کو کرنے کے لیے پرہیز جلالی و جمالی کرنا ہوگی اور روزانہ رات کو بعد نماز عشاء اسی سورۃ شریف کو گیارہ مرتبہ پڑھیں اور اس نقش کو ایک عدد دن کے حساب سے لکھتے جائیں اور رات کو سونے سے پہلے اپنے سرہانے رکھ کر سو جائیں یہ عمل کل بیس دنوں پر مشتمل ہوگا۔ پھر جس بات کا بھی پتہ لگانا ہوگا تو اس نقش کو اپنے سرہانے رکھ کر وقتی طور پر اپنی آنکھیں بند کر لیں جو کسی کے حق میں اچھا ہوگا وہ نظر آجائے گا۔ لیکن اس عمل کا ذکر کسی دوسرے سے نہ کرے۔

## (۱۳) چہرے میں خوبصورتی اور کشش پیدا کرنے کیلئے

اگر کسی کا چہرہ بدنما اور بھدہ ہو یا چہرے پر کیل مہاسے نکل آنے سے چہرے پر داغ پڑ گئے ہوں تو وہ ان نقوش کو علیحدہ علیحدہ کاغذ کے ٹکڑوں پر زعفران سے لکھے اور اسے



کچے دودھ میں ڈال کر روئی کی مدد سے روزانہ بیس دنوں تک صبح نہار منہ اپنے چہرے پر اس کی مالش کرے اور آخری دن ان نقوش کو لکھتے لکھتے جب دن بھی پورے ہو جائیں تو ان کو اپنے گلے میں تعویذ کی شکل میں باندھے اللہ کے حکم سے ان کے چہرے پر واضح نور پایا جائے گا۔ انشاء اللہ

## (۱۴) مقدمہ میں فتح و کامیابی حاصل کرنے کیلئے

اگر کسی کا کوئی زبردست مقدمہ چل رہا ہو تو وہ ان نقوش کی مدد سے اللہ کی طرف مائل ہو اور ان نقوش کو روزانہ ایک بڑے سے سفید کاغذ پر کچی پنسل سے لکھے اور آٹے میں بند کر کے گولی بنا کر اس کو جہاں مچھلیاں ہوں وہاں ڈالے اللہ کے فضل سے عمل کرنے والا ہی مقدمہ جیتے گا۔ پہلے دن ان نقوش کو دو مرتبہ سفید کاغذ پر لکھنا ہوگا۔ اور اسے اپنے گلے میں اپنا نام اور مقصد لکھ کر باندھیں اور پانی میں ڈالنے والے نقوش کو روزانہ مقصد کے حصول تک جاری رکھے اس عمل کا اثر بیس دنوں کے اندر ظاہر ہوگا۔ انشاء اللہ

## (۱۵) ہر کھیل میں یقینی جیت حاصل کرنے کیلئے

اگر کسی کی کسی کھیل میں دلچسپی ہو اور اس میں ہر مرتبہ ناکامی رہتی ہو تو ان نقوش کو زعفران سے دنوں کی تعداد کے مطابق لکھیں۔ اور اسے آٹے میں لپیٹ کر دریا یا تالاب میں ایسی جگہ ڈالیں جہاں مچھلیاں ہوں۔ اور اس عمل کو بیس دنوں تک جاری رکھیں۔ اور روزانہ بیس نقوش کو زعفران سے لکھیں اور آخری دن بیس نقوش میں سے انیس دریا میں ڈال دیں اور آخری نقش کو اپنے سیدھے بازو پر باندھیں۔ اللہ کے حکم سے اس کامل عمل کی بدولت ان کی کبھی کسی کھیل میں ہار نہیں ہوگی۔ انشاء اللہ

## (۱۶) قید سے رہا ہونے کیلئے

اگر کوئی بے گناہ قید ہو گیا ہو اور اس کی رہائی کا کوئی بھی وسیلہ نہ بن رہا ہو تو اس عمل کو اوپر مذکورہ طریقے کے مطابق عمل میں لائیں اللہ کے حکم سے قید سے رہائی ممکن ہو گی۔ انشاءاللہ

## (۱۷) بڑے سے بڑے بخار کے خاتمے کیلئے

اگر کوئی ایسے مرض میں مبتلا ہو جائے جس کا علاج ناممکن ہو گیا ہو اور کسی بھی علاج سے شفاء نہ مل رہی ہو تو اس عمل کو کرنے کے دو طریقے درج ہیں۔ اپنے موقع کی مناسبت سے اس کو عمل میں لائیں۔ اللہ کے حکم سے کوئی ایسی بیماری نہیں ہو گی جو ختم نہ ہو پہلا عمل اس طرح کریں جس طرح مذکورہ دنوں کے حساب سے بار بار درج کیا گیا ہے۔ اور دوسرا طریقہ ان نقوش کو دنوں کی ترتیب سے روزانہ لکھ کر گلاب کے عرق میں تازہ ڈال کر اس عرق کو صبح نہار منہ پئیں اور آئندہ اگلے روز اس نقش کو نکال کر کسی پاک جگہ رکھیں اور پھر نیا نقش لکھ کر استعمال میں لائیں اللہ کے فضل واحسان سے اگر بڑے سے بڑا لاعلاج کینسر بھی ہو گا تو اس عمل پاک کی بدولت ایسے ٹھیک ہو گا جیسے یہ مرض پہلے نہیں تھا۔ لیکن اس عمل کو کرنے کے وقت اور اس عمل کو کرنے سے پہلے کامل یقین بہت ضروری ہے۔ بلکہ ہر عمل میں جب تک اس عمل کے متعلق ایمان مضبوط نہیں ہو گا کوئی بھی عمل اثر نہیں کرے گا۔ اس لیے کہ اس پر کسی کا یقین نہیں رہے گا۔ اور جتنا ایمان کامل ہو گا۔ کام اتنی جلدی اور آسانی سے ہو گا۔ اس لیے اس کتاب کے علاوہ بھی اگر کوئی عمل کرنے کا موقع ملے تو اپنے ایمان کو مضبوط رکھیں۔





پہلا ہفتہ

پہلا اتوار

پہلا پیر

پہلا منگل

تیسرا اتوار

تیسرا پیر

تیسرا منگل



تیسرا بدھ

تیسری جمعرات

اس کے علاوہ ان نقوش کو کسی بھی جائز مقصد میں کامیاب ہونے کی نیت سے کوئی بھی فرد اسی ترتیب سے زعفران سے لکھے اللہ کے حکم سے اس کو ضرور کامیابی حاصل ہوگی جو اس عمل کی بدولت اپنا ایمان صادق رکھ کر کوئی بھی ان اعمال کے علاوہ کوئی جائز کام کی خواہش رکھتا ہوگا۔ اس کا وہ مقصد ضرور حل ہوگا۔ صرف اس عمل کو ناجائز جگہ مت استعمال کریں۔ ورنہ میری اللہ رب العزت سے دعا ہے۔ کہ اگر کوئی اللہ کی پاک کلام کو ناجائز جگہ استعمال کرے تو اسکا وہ کام کبھی نہ ہو چاہے وہ لاکھ کوششیں ہی کیوں نہ کرے۔

## (۱۸) حاکم یا محبوب کی ناراضگی دور کرنے کیلئے

اگر کسی کا حاکم کسی سے بدسلوکی کرتا ہو یا کسی کا محبوب اس سے بلاوجہ ناراض رہتا ہو تو اس سورۃ شریف کو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر کے اس کے پاس جائے اللہ کے حکم سے اس سورۃ کی برکت سے حاکم ومحبوب اپنے دل کو ان کے حق میں نرم رکھیں گے۔ اور اس کا ذکر کرنے والوں کو عزیز جانیں گے۔ اور اسی عمل میں زیادہ تاثیر پیدا کرنے کے لیے اسی سورۃ شریف کو بروز منگل بوقت صبح زعفران سے لکھ کر اگر کوئی مرد ہو تو اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور اگر کوئی خاتون ہو تو اس کو اسی طریقہ سے لکھ کر اپنے الٹے بازو پر باندھے کوئی بھی اس پر عمل کر کے چند دنوں کے اندر اپنے ان مقاصد میں ضرور کامیاب ہوگا۔ انشاءاللہ تعالیٰ

## (۱۹) گھر چوری سے محفوظ رہے

اگر کسی فرد کو اپنے گھر میں چوری ہونے کا اندیشہ رہتا ہو تو اگر وہ رات کو سونے سے پہلے اسی سورۃ کو پانچ مرتبہ پڑھ کر تین مرتبہ زور سے تالی بجا کر سو جائے تو اللہ کے فضل سے اس کا گھر آئندہ اگلے دن تک چوری سے محفوظ رہے گا۔ انشاءاللہ

## (۲۰) اللہ کا مقرب بننے کیلئے

اگر کوئی بھی اس سورۃ شریف کا ہر نماز کے بعد ذکر کرے تو وہ دنیا سے ایمان کے ساتھ رخصت ہوگا۔ اور اسے اللہ کا قرب حاصل ہوگا۔ انشاءاللہ

## (۲۱) قرضہ اتارنے کیلئے

اگر کسی فرد نے کسی کا قرضہ دینا ہو اور اس کا کوئی بھی وسیلہ نہ بن رہا ہو تو صبح وشام



اس سورۃ کو بکثرت ورد کیا کرے۔ اللہ کے حکم سے اس سورۃ کی برکت کی بدولت غیب سے اس کے قرض کی ادائیگی کے وسائل بننا شروع ہوں گے۔ انشاءاللہ

## (۲۲) اولاد پیدا ہونے کیلئے

اگر کوئی اپنے ہاں ولادت سے مایوس ہوگیا ہو تو اللہ کا منکر نہ بنے اور اللہ پر کامل یقین رکھتے ہوئے اس سورۃ کو بکثرت ورد کیا کرے اللہ کے حکم سے اللہ اسے ضرور اس سورۃ کی برکت اور اس فرد کی سچی لگن کا صلہ ضرور دیں گے۔ انشاءاللہ

## (۲۳) جانوروں کی شرارتوں کو دور کرنے کیلئے

اگر کسی جانور کو کوئی بیماری ہوگئی ہو یا کوئی جانور کسی سوار کے سوار ہونے کے وقت شرارت سے کام لے تو اس سورۃ شریف کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر اس کے کان کے اندر پھونک مار کر دم کیا کرے۔ اللہ کے فضل سے جانور ہر طرح کی بیماریوں اور شرارتوں سے باز رہے گا۔ انشاءاللہ

## (۲۴) کشائش رزق کیلئے

اگر کسی کا کسی نے سفلی علم کے ذریعے رزق تنگ کر دیا ہو تو اس سورۃ کو نئے چاند کی چڑھائی کے پہلے جمعہ سے آخری جمعے تک بعد مغرب کے گیارہ مرتبہ پڑھے اور اس عمل کو تاحیات جاری رکھے اللہ کے حکم سے اس کا رزق کبھی بھی تنگ نہیں ہوگا۔ اور دن بدن اس کے رزق میں اضافہ ہوگا۔ اور آئندہ کے لیے رزق کی فراخی کے لیے اس کے غیب سے وسائل بنتے رہیں گے۔ انشاءاللہ

## (۲۵) بڑی سے بڑی مصیبت کا خاتمہ

اگر کوئی کسی بھی مصیبت میں گرفتار ہو تو اس سورۃ شریف کا بکثرت ورد کرے اللہ کے فضل سے جس مصیبت میں ہوگا چند دنوں کے اندر بری ہوگا۔ انشاءاللہ

## (۲۶) دفع ہر مصیبت و آفات

اگر کسی پر ایسی کوئی آفت آجائے جو کسی بھی طریقے سے جان نہ چھوڑتی ہو تو روزانہ بعد نماز عشاء سورۃ الناس شریف کو ان آیات سمیت اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اپنے گھر کے کونوں میں دم کیا کریں اور پڑھنے کے فوراً بعد اللہ تعالی سے خصوصی دعا کیا کریں۔ اللہ کے فضل سے اس نورانی عمل کی بدولت چند دنوں کے اندر مصیبت اور اس آفت کا خاتمہ ہوگا۔ جس سے کوئی بھی بہت زیادہ پریشان ہوگا۔ یا اس عمل میں زیادہ قوت پیدا کرنے کے لیے اپنے نام کے حروف ابجد کے مطابق پڑھیں۔ بسم الله الرحمن الرحيم . قل اعوذ برب الناس ملک الناس اله الناس من شر الوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنة والناس وبحق سبحان الله القدیم الذی لم یزل سبحان الله العظیم الذی لم یجهل سبحان الجواد الذی لم یبخل سبحان الحکیم الذی لم یعجل برحمتک یا ارحم الراحمین.

## (۲۷) موت کی سختی اور قبر کے عذاب سے محفوظ رہنے کیلئے

اگر کوئی بھی اس سورۃ الناس شریف کو ان کلمات کے ساتھ روزانہ (۱۱۱) مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھنے کا معمول بنالے تو اللہ اپنی رحمت اس شخص پر برسائیں گے۔ اور ممکن ہے کہ اس دوران اگر اس کی موت واقع ہو تو یہ قبر کے عذاب سے بھی محفوظ ہو اور اس پر موت کی سختی



بھی آسان ہو۔ بسم الله الرحمن الرحيم . قل اعوذ برب الناس ملک الناس اله الناس من شر الوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنة والناس وبحق ومن یتق الله یجعل له مخرجا ویرزقه من حیث لایحتسب ومن یتوکل علی الله فهو حسبه ان الله بالغ امره قد جعل الله لکل شیء قدرا.

## (۲۸) دینی و دنیاوی برکتوں کی بوچھاڑ

اگر کوئی اللہ کی رحمت حاصل کرنا چاہے اور اپنی دنیاوی زندگی میں خاص اللہ کی رحمت کا موجب بننے کے لیے سورۃ الناس کو اس دعا کے اضافے کے ساتھ پڑھے۔ تو اس کے کاروبار میں غائبانہ طریقہ سے برکت ہوگی۔ اس کا رزق وسیع ہوگا۔ اس کے گھر میں کبھی فساد برپا نہیں ہوگا۔ اور اس گھر میں رہنے والے تمام افراد آپس میں اتفاق سے رہیں گے۔ اور اس کے پڑھنے کے اتنے فوائد پڑھنے والے کو حاصل ہوں گے کہ خود بھی حیران ہوگا۔ اس لیے اس طریقہ کو ہر فرض نماز کی ادائیگی کے بعد (۲۱) مرتبہ کم سے کم اور زیادہ سے زیادہ جتنا ہو سکے پڑھیں۔ اللہ کے فضل سے جو کوئی بھی جس مصیبت میں گرفتار ہوگا۔ اس عمل مبارک سے اس کی جان چھوٹ جائے گی۔ بسم الله الرحمن الرحيم . قل اعوذ برب الناس ملک الناس اله الناس من شر الوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنة والناس وبحق بسم الله علی نفسی ودینی بسم الله علی اهلی و مالی وولدی بسم الله علی ما اعطانی الله ربی لا اشرک به شیئا الله اکبر الله اکبر و اعزواجل و اعظم مما اخاف واحذ رعز جلالک وجل ثناء ک ولا اله غیرک اللهم انی

اعوذبک من شر نفسی ومن شر کل شیطان مرید ومن شر کل جبار عنید فان تولوا فقل حسبی الله لااله هو علیه توکلت وهورب العرش العظیم ان ولی الله الذی نزّل الکتاب وهویتولی الصالحین.

## (۲۹) ستر ہزار فرشتوں کی دعا

اگر کوئی سورۃ الناس کا ان آیات سمیت ورد کرے گا تو فرشتے اس کے حق میں صبح سے شام تک دعا کرتے رہتے ہیں۔ اور اگر اس دوران اس کی موت واقع ہو جائے تو اس کو شہادت کا درجہ نصیب ہوگا۔ اس کے علاوہ اس کے بہت سے خواص ہیں۔ جو بیان نہیں کیے جاسکتے اس لیے اپنی دینی و دنیاوی ضروریات کو پورا کروانے کے لیے اللہ سے اس طریقے سے دعا مانگیں۔ اللہ اپنا کرم وفضل اور رحمت فرمائے گا۔ بسم الله الرحمن الرحیم .

قل اعوذ برب الناس ملک الناس اله الناس من شر الوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدرور الناس من الجنة والناس و بحق اعوذ بالله السمیع العلیم من الشیطان الرجیم بسم الله الرحمن الرحیم هو الله الذی لا اله الا هو عالم الغیب و الشهادة هو الرحمن الرحیم هو الله الذی لا اله الا هوالملک القدوس السلام المومن المهیمن العزیز الجبار المتکبر سبحان الله عما یشرکون هو الله الخالق الباری المصور له الاسماء الحسنیٰ یسبح له ما فی السموات والارض وهو العزیز الحکیم.

## (۳۰) سفلی و کالے علم سے جسم میں دردیں ہونا

اگر کسی مرد یا خاتون کو جسم میں ایسی دردیں ہونا شروع ہو جائیں جن کا کوئی نام اور علاج موجود نہ ہو تو اس روحانی عمل کی بدولت اللہ اپنا فضل فرمائے گا۔ اور درد بھی نہیں



ہوگی۔ جس کے جس حصہ میں زیادہ درد ہو رہی ہو تو ایک عدد روٹی کو کچا پکا پکائیں اور اس پر سورۃ الناس کو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر درد والے حصے پر پھیرنا شروع کریں اور کچھ دیر اس عمل کے بعد اگر مریض کوئی خاتون ہو تو یہ روٹی کسی کو کھلائیں اور اگر مرد ہو تو کسی کتے کو اللہ کے حکم سے سفلی علوم کے ذریعے دی ہوئی دردوں کا خاتمہ ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

## (۳۱) سورۃ الناس کے ذریعے سفلی علوم کے خاتمے

اس سورۃ کے مخفی اثرات اور اس سے کام لینے کے لیے اگر کوئی مرد یا خاتون اس سے مستفید ہونا چاہے تو چاند کے چڑھنے پر جو پہلی اتوار آئے اس دن سے سوۃ الناس کو اکیس دنوں تک سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھ لے پھر وہ ان کاموں میں اس سورۃ سے کام لے سکے گا۔ ہر قسم کا جادو، سحر، ارواح خبیثہ، ڈائن، مسان، بھوت، پریت اور سفلی علوم کے اندر جتنے بھی خواص ہوتے ہیں۔ ان سب کو اس کے ذریعے اس طرح باطل کیا جاسکتا ہے۔ کہ جو فرد اس مرض میں مبتلا ہو اس کو اپنے سامنے بٹھا کر سورۃ شریف کو پڑھنا شروع کر دیں۔ اس پر سفلی علم جس نوعیت پر کیا گیا ہوگا۔ وہ اس پر کسی نہ کسی طریقہ سے حاضر ہوتا رہے گا۔ لیکن کسی پر بھی اس عمل کو کرنے سے پہلے کالے ماش اور ایک کوری چھوٹی سی کوری ہانڈی لا کر رکھ لیں۔ اس مریض پر اکتالیس مرتبہ سورۃ شریف کو پڑھ کر دم کریں اور ان کالے ماش کو اس ہانڈی میں ڈال کر مریض کے سر پر سے سات چکر دے کر اتاریں اور اسے چلتے پانی میں بہا دیں۔ اللہ کے حکم سے مریض اس عمل کے بعد اپنے اندر واضح فرق محسوس کرے گا۔ اور پھر اسی کتاب کے اندر سے کوئی اس مقصد کا نقش زعفران سے لکھ کر اس مریض کے گلے میں پہنائیں اللہ کے حکم سے یہ عمل تمام قسم کے جادو ٹونے کو باطل کرنے کی خاصیت رکھتا ہے۔

## (۳۲) برے اعمال کرنیوالے عامل کا عمل باطل کرنا

اگر کوئی عامل اپنے سفلی علوم سے کسی نہ کسی کو سزا دیتا ہو اور اللہ کی مخلوق پر ظلم کرتا ہو تو کسی طریقے سے اس عامل کے پہننے والے کپڑے کا ایک چھوٹا سے ٹکڑا حاصل کرے اور اس پر گیارہ دنوں تک روزانہ بعد نماز عشاء سورۃ الناس شریف کو اس عامل کے نام کے حروف ابجد کی تعداد کے مطابق پڑھے اور گیارہ دن گزرنے کے بعد اسے کسی پرانے قبرستان میں پرانی قبر کے اندر سر کی طرف دفن کر دے۔ اس عامل کا عمل ہر لحاظ سے باطل ہوگا۔ اگر اس عامل کا عمل باطل کرنے کے علاوہ اسے کسی اذیت کا نشانہ بنانا ہو تو اس کپڑے کو دفن مت کریں۔ اور روزانہ بعد نماز عشاء سورۃ شریف کو اسی تعداد سے پڑھ کر صرف دم کر کے اپنے پاس رکھیں۔ عامل دن بدن کرب ناک اذیتوں کا شکار ہوگا۔ اور اس کا کوئی بھی طریقہ کارگر نہیں ہوگا۔ لیکن اس عمل کو کرنے سے پہلے اس بات کا خیال ضرور رکھیں کہ عامل اگر اللہ کی مخلوق کو پریشان کرتا ہو۔ تب یہ عمل کریں۔ اور اگر اس عمل کو ناجائز کیا گیا تو یہ بات ضرور یاد رکھیں کہ کرنے والا فرد خود اس مصیبت میں گرفتار ہوگا۔ جس میں وہ اس عامل کو دیکھنا چاہتا ہے۔ اور اس قسم کے اعمال کے الٹ اثرات کا کوئی علاج نہیں ہوتا اس لیے اچھی طرح سوچ سمجھ کر ایسے اعمال کرنے چاہئیں۔

## (۳۳) دو افراد میں تفرقہ ڈلوانے کیلئے

اگر اس بات کی تصدیق موجود ہو کہ یہ دو افراد مل کر خلق خدا کو گمراہ کرتے ہیں۔ اور ان کا آپس میں ایک ہونا دوسرے افراد کے لیے نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ تو اس عمل کو کرنے کی اجازت ہے۔ ورنہ اگر اس عمل کو کسی شریف مرد پر کیا جائے تو ہوسکتا ہے کہ اس عمل کو کرنے والا خود اللہ کی گرفت میں گرفتار ہو جائے اس لیے اس عمل کو کرنے سے پہلے اس





بات کی تصدیق کریں کہ ان کی جدائی سو افراد کو نقصانات سے بچا سکتی ہے۔ اس نقش کو کچی اینٹ پر اس وقت لکھیں جب چاند کم ہو رہا ہو اور اس کی تاریخ ۲۵، ۲۶ یا ۲۷ ہو۔ ان تین دنوں میں اس عمل کو کیا جاسکتا ہے۔ اینٹ پر اس نقش کو لکھ کر اس کے نیچے ان دو افراد اور ان کی والدہ کا نام ضرور لکھیں۔ اور اپنا چھوٹا سے مقصد بھی تحریر کریں۔ پھر اس پر ان دو اشخاص کا مکمل تصور باندھ کر سورۃ الناس شریف کو اکتالیس مرتبہ پڑھیں اور اس کا اثر چند دنوں میں دیکھنے کے لیے اس کو کالے رنگ کے کپڑے میں لپیٹ کر ان دو افراد میں سے کسی ایک کے گھر میں دفن کریں۔ یا ان کی گزرگاہ میں دفن کریں۔ یا کسی پرانے قبرستان میں دفن کریں۔ اس عمل سے جلد اثرات سامنے آئیں گے۔ اور اس کا آخری طریقہ اسے کسی نہر یا دریا میں پھینک دیں۔ اس کا اثر بھی دیر سے ہوگا۔ کیونکہ جیسے جیسے اینٹ اس پانی میں گھلے گی۔ ویسے دو افراد کا آپس میں دل گھلے گا۔ اور ایک وقت وہ بھی آئے گا کہ یہ دونوں ایک دوسرے کی شکل تک دیکھنا گوارا نہیں کریں گے۔

## (۳۴) کاروبار میں برکت ہونا

اگر کسی فرد کی اپنے مال کو زیادہ کرنے کی خواہش ہو تو وہ اس سورۃ شریف کو زعفران سے لکھ کر اپنے کاروباری مقام پر لگائے اللہ کے حکم سے اس دوکان کے گاہکوں میں زیادہ کثرت ہوگی اور اگر کوئی چل پھر کر اپنا مال فروخت کرتا ہو تو اسی طرح اسی کو لکھ کر اپنی جیب میں ڈال کر پھرے تو بھی اس کا کام زیادہ چلے گا۔ اور زیادہ سے زیادہ مال فروخت ہوگا۔ اگر اسی طریقہ کو لکھ کر کوئی اپنے گلے میں باندھے تو اس پر کوئی بھی غیر انسانی مخلوق مسلط نہیں ہوسکے گی۔ سحر کو دفع کرنے کے لیے اس کو چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر پانی سے گھول کر مٹا کر پی لینے والے پر کبھی سحر نہیں ہوسکتا اور نہ ہی کوئی جادو ٹونہ اگر اس کو شیر کی

کھال پر لکھ کر اپنے گلے میں پہنے تو اس کے دشمن اس فرد سے خوف کھائیں گے۔ اگر کوئی اسے کسی ایک یا دو روپے والے نوٹ پر زعفران سے لکھ کر اپنی جیب میں ڈال لے تو اس کی جیب کبھی بھی نوٹوں سے خالی نہیں ہوگی۔ اس کے علاوہ اگر کسی کو بدنظری کی شکایت ہو تو وہ زعفران سے لکھ کر اپنے بازو پر باندھے اور ہر طرح کی تکلیف سے بچنے کے لیے اس کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی پیئے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ ق ل ! ع و ذ ب ر ب ا ل ن ا س م ل ک ا ل ن ا س ا ل ہ ا ل ن ا س م ن ش ر ا ل، و س و ا س ا ل خ ن ا س ا ل ذ ی ی و س و س ف ی ص د و ر ا ل ن ا س م ن ا ل ج ن ت ہ و ا ل ن ا س.

## (۳۶) بدمزاج افراد کی اصلاح

اگر کوئی فرد کسی سے بگڑ جائے اور صلح نہ کرتا ہو تو ایک کوری ٹھیکری لا کر اس پر اس نقش کو تحریر کرے اور اس کا نام مع والدہ پھر اپنا مختصر سا مقصد بھی لکھے اور اس کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی پلائے اور نقش کو تیار کرنے کے بعد اس کے گرد انگوری سر کے کا ایک دائرہ بھی بنائے اللہ کے حکم سے اس پانی کے پیتے ہی فوراً وہ اس سے صلح کرنے پر آمادہ ہوگا۔ اس عمل کو کسی عورت پر بھی کیا جا سکتا ہے۔ اگر کوئی کسی خاتون سے دل سے پیار کرتا ہو اور ان کا مقصد آپس میں شادی کرنے کا ہو لیکن کوئی ان میں پھوٹ ڈلوا دے تو اسی عمل کو کرے لیکن نام اس عورت کا مع والدہ لکھے اور اس کا پانی اس کو پلائے اللہ فضل فرمائے گا۔ انشاء اللہ

## (۳۷) گھر میں جادو یا جنات کا قبضہ

اگر کسی کے گھر میں جادو ٹونہ یا کسی جن کا قبضہ ہو اور وہ کسی بھی طریقے سے جان نہ چھوڑتا ہو تو ایک عدد تانبے کا ٹکڑا لا کر اس پر سورۃ الناس شریف مکمل لکھے اور اس پر سورۃ بقرہ کی



آیت نمبر (۱۰۲) بھی لکھے پھر اس ٹکڑے کو پانی والے مٹکے میں ڈال کر اس پانی کا چھڑکاؤ اپنے گھر کے کونوں میں کرے اللہ کے حکم سے جادو اور جنات کا قبضہ وہاں سے ختم ہوگا۔ اور پھر اسی کتاب میں سے اس مقصد کا کوئی نقش زعفران سے لکھ کر اسے اپنے گھر میں لگائے اللہ فضل فرمائے گا۔ انشاء اللہ

## (۳۸) میاں بیوی میں اتفاق

اگر میاں بیوی آپس میں اتفاق سے نہ رہتے ہوں اور چھوٹی چھوٹی بات پر گھر میں فساد برپا کردیں اگر میاں زیادہ زبان درازی کرتا ہو تو سورۃ الناس شریف کے اس عمل کو زعفران سے لکھ کر اپنے گلے یا بازو میں باندھے یا اگر باندھ نہ سکے تو اپنے سونے والی جگہ پر تکیے کے نیچے رکھ کر سو جائے اور اگر بیوی زیادہ زبان درازی کرتی ہو تو وہ اس طریقہ عمل کرے اللہ کے حکم سے ان کو ضرور اپنے مقصد میں کامیابی ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ

بسم الله الرحمن الرحيم . قل اعوذ برب الناس ملك الناس اله الناس من شرالوسواس الخناس الذى يوسوس فى صدور الناس من الجنة والناس و بحق وان خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من اهله وحكما من اهلها ان يريدا اصلاحا يوفق الله بينهما ان الله كان عليما خبيرا وان امراة خافت من بعلها نشوزا او اعراضا فلا جناح عليهما ان يصلحا بينهما صلحا والصلح خير واحضرت الانفس الشح وان تحسنوا و تتقوا فان الله كان بما تعملون خبيرا يصلح لكم اعمالكم ويغفرلكم ذنوبكم ومن يطع الله و رسوله فقد فاز فوزا عظيما عسى الله ان يجعل بينكم و بين الذين عاديتم منهم مودة والله قدير والله غفور رحيم . فلان بن فلان على الحب فلان بنت فلان.

## (۳۹) محبوب و مطلوب میں جائز محبت

اگر دو جائز محبت رکھنے والوں کے درمیان ان کے رشتہ دار یا کوئی دوسرے افراد کسی بات کے ذریعے پھوٹ ڈلواتے ہوں۔ اور یہ ان کی باتوں میں آ کر آپس میں ناراض ہوئے ہوں۔ تو اس عمل کو دو مرتبہ سفید کاغذ پر زعفران سے لکھیں اور ایک عدد کو اپنے گلے میں باندھیں اور دوسرے کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی دونوں استعمال کریں۔ اللہ کے حکم سے ان کی جائز محبت کے درمیان جو بھی رکاوٹیں ہوں گی وہ دور ہوں گی لیکن اس عمل مبارک کو ناجائز جگہ ہرگز استعمال نہ کریں۔ ورنہ فائدے کی بجائے الٹا نقصان ہوگا۔ اور اس عمل کو کسی مٹھائی یا میٹھی چیز پر دم کر کے بھی کھلائیں یہ اس عمل میں زیادہ اثر پیدا کرنے کا موجب بنے گا۔

**بسم اللہ الرحمن الرحیم . قل اعوذ برب الناس ملک الناس الہ الناس من شرالوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنۃ والناس و بحق والقیت علیک محبۃ منی ولتصنع علی عینی اذتمشی اختک فتقول ھل ادلکم علی من یکفلہ فرجعنک الی امک کی تقرعینھا ولا تحزن وقتلت نفسا فنجینک من الغم وفتنک فتونا یا مقلب القلوب ویا مسخرات السموات السبع والارضین السبع قلب لفلانۃ قلب فلان بالخیرہ داء الحقوق یا ودود حبب یا ودود فلان بن فلان.**

## (۴۰) محبوب کا دل پھیرنا

اگر کسی مطلوب کا محبوب اس کو چھوڑ کر کسی اور کے ساتھ دوستی کر لے خواہ اس کی کوئی بھی وجہ ہو تو اس عمل کو اس طرح کرے کہ کاغذ کے سفید ٹکڑے اتنی مقدار میں لے جتنے



میں یہ نقش با آسانی تحریر ہو سکے پھر اس پر ان چاروں نقوش کو علیحدہ علیحدہ کالی و نیلی سیاہی سے لکھیں۔ یعنی تعویذات کا خاکہ کالی سیاہی سے تحریر کرے اور اندر کی عبارت نیلی روشنائی سے لکھیں اور چاروں نقشو کو لکھ لینے کے بعد اپنے محبوب کا نام اور درمیان میں البغض والعداوت بین فلان بن فلان یہاں اس کا نام جس سے محبوب نے دوستی کر لی ہے۔ اور بن فلان یہاں اس کی والدہ کا نام لکھ کر ان ناموں کے اندر ایک ایک سوئی سورۃ الناس کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے نام کے اندر چبھو دے اور ایک کوری ہانڈی میں ڈال دیں۔ پھر کالی مرچیں لیکر اس پر سورۃ الناس کو اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر پیس کر اس ہانڈی کے اندر ڈال کر اوپر سے گوندھا ہوا آٹا لگا کر بند کر کے بوقت زوال اس ہانڈی کو اپنے ہاتھوں کی مدد سے زور زور سے ہلائے تا کہ ہانڈی کے اندر کی اشیاء اس حرکت سے زیادہ حرکت کریں۔ روز دس منٹ اس عمل کو کریں اور خود اس عمل کے اثرات کو دیکھ لیں عمل کامیاب ہونے کی صورت میں اس ہانڈی کو چلتے پانی میں بہادیں۔

## (۴۱) اصلاح میاں و بیوی

اگر کسی بیوی کا میاں یا کسی میاں کی بیوی بدچلنی کرتی ہو اور گھریلو زندگی گزارنے کے علاوہ باہر اِدھر اُدھر پھرتے ہوں۔ تو اس نقش کو کالی، نیلی اور سرخ سیاہی کو آپس میں ملا کر اس میں تھوڑا سا نوشادر ملا کر تحریر کرے۔ اور اسے چار عدد لکھے اور نقش کے نیچے اگر بیوی ہو تو اپنے میاں کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھے۔ اور اگر میاں ہو تو اپنی بیوی کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھ کر اسکو کسی لوہے یا تانبے کے ٹکڑے کے اندر لپیٹ کر ایک عدد جہاں آگ جلتی ہو وہاں دفن کرے ایک کو کانٹے دار درخت کی شاخ پر لٹکائے ایک کو دریا یا نہر کے کنارے دفن کرے۔ اور ایک کو اس تانبے کے ٹکڑے میں لپیٹ کر اپنے بازو یا گلے میں باندھے بفضل خدا اس عمل کی بدولت اور اس نقش کے اثر سے کوئی بھی اپنے متعلقہ مقصد میں ضرور کامیاب ہوگا۔

## (۴۲) اگر کوئی رشتہ نہ دیتا ہو

اس عمل کو کرنے والے حضرات سب سے پہلے حسب ونسب کا نسلی امتیاز ضرور ملحوظ خاطر رکھیں اور زمین و آسمان کے فرق کو اچھی طرح سے سمجھنے کے بعد اس عمل کو کرنے کا ارادہ کریں۔ اگر کوئی لڑکا کسی سے شادی کرنا چاہتا ہو اور لڑکی کے گھر والے نہ مانیں تو ایک عدد لوہے کا ٹکڑا اتنی مقدار میں لے جس پر متعلقہ عمل کی عبارت بآسانی تحریر ہو جائے پھر دریا سے پانی لا کر ایک عدد مٹی کا مٹکا لیں۔ اس پانی کو مٹکے میں ڈال کر اس میں شکر پانی کی مقدار کے مطابق اتنا ڈالے کہ جتنا پینے میں بھی میٹھا محسوس ہو اور اس تحریر شدہ عمل کی عبارت کو اس مٹکے میں ڈال دے اور کسی طریقے سے ان کے گھر کے باہر اس پانی کا چھڑکاؤ کرے۔ جو رشتے کے لیے راضی نہ ہوتے ہوں۔ مٹکے میں جتنا پانی پہلے دن تھا اتنا ہی رہنے دیں اور



اس میں زیادتی پیدا کرنے کے لیے اور پانی ہرگز مت ڈالیں بس جتنا پانی اور شکر ڈال دیں اس کو اس عمل کی کامیابی کی خاطر استعمال کر دیں۔ عمل ضرور اپنا اثر دکھائے گا۔ اس عمل میں زیادہ تاثیر پیدا کرنے کے لیے عمل بھی کرتے رہیں اور کسی مخصوص وقت سورۃ الناس شریف کو بھی (۴۱) مرتبہ پڑھ کر اپنے تصور کو باندھے اللہ کے حکم سے ان کا رشتہ اسی جگہ ہوگا۔ جہاں پر رشتہ کرنے کی یہ خواہش رکھتے ہیں اس عمل کو ناجائز جگہ ہرگز استعمال نہ کریں ورنہ گناہ گار بھی ہوں گے اور محنت ضائع ہونے کے ساتھ ساتھ کام بھی نہیں ہوگا۔

قل اعوذ برب الناس

قل ملک الناس الٰہ الناس

قل من شر الوسواس الخناس

قل الذی یوسوس فی صدور الناس
من الجنۃ والناس

## (۴۳) زیادتی محبت

اعمل کو میاں بیوی آپس میں زیادتی محبت کے لیے کریں اور ویسے کوئی طالب و مطلوب ہو تو وہ بھی جائز اس عمل کو کر سکتا ہے۔ اگر مرد یہ عمل کرنا چاہتا ہو تو مرغی کے انڈے پر مرغی کے خون سے اس کو انڈے پر لکھے اور اس مرغی کا گوشت غریبوں میں تقسیم کر دے اور اگر عورت یہ عمل کرنا چاہے تو مرغی کا انڈہ لیکر مرغ کے خون سے اس کو انڈے پر لکھے اور مٹی کی چھوٹی سی کلیا لیکر انڈے کو اس میں رکھ کر آگ کی ہلکی آنچ پر رکھ دے اور اس عمل کو کم از کم

سات دنوں تک کرے پھر اس کلیا کو انڈے سمیت دریا یا نہر میں بہادے اس عمل کو مہینے میں کم از کم ایک مرتبہ ضرور کرے اس سے دو محبت کرنے والوں کے درمیان زیادہ محبت پیدا ہوگی اور ان کے درمیان جتنی بھی رکاوٹیں ہوں گی وہ دور ہوں گی۔ انشاء اللہ

قل اعوذ برب الناس ملک الناس الہ الناس من شر الوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنۃ والناس۔

## (۴۴) جو عورت مرد سے بے رغبت ہو

اگر کوئی کنواری لڑکی شادی سے نفرت کرتی ہو تو اس کی اصلاح کرنے کے لیے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر اس کا پانی اس لڑکی کو پلائے اللہ کے حکم سے لڑکی شادی کی خواہش کرے گی اگر کسی لڑکی کا رشتہ اچھی جگہ طے نہ ہوتا ہو تو حرمل و گوگل کو آپس میں ملا کر توے پر کوئلے سلگائیں لیکن اس پر پہلے (۴۱) مرتبہ سورۃ الناس شریف کو پڑھ کر دم کریں۔ اور اس نقش کو زعفران سے لکھ کر لڑکی اپنے گلے یا اپنے الٹے بازو پر باندھے یہ عمل ایک وقت میں دو جگہ پر کام دے سکتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قل | اعوذ | برب | الناس | ملک | [illegible] |
| الناس | الہ | الناس | من | شر | [illegible] |
| الوسواس | الخناس | الذی | یوسوس | فی | [illegible] |
| صدور | الناس | من | الجنۃ | والناس | [illegible] |



# سورۃ الناس شریف سے کام لینے کے طریقے

## (۴۵) علم و فہم زیادہ حاصل کرنا

اپنے علم میں زیادتی اور علمی دنیا میں اپنا ایک علیحدہ مقام بنانے کے لیے ہر روز ہر فرض نماز کے بعد سورۃ الناس شریف کو (۴۰) مرتبہ نماز پڑھنے کے بعد کھڑا ہو کر ننگا سر رکھ کر کے پڑھیں لیکن ایسا صرف مرد حضرات کریں۔ خواتین اس عمل کو کرنے کیلیے پردے کا خاص انتظام رکھیں اللہ کے حکم سے ان کے اس مقصد کی کامیابی کے لیے غیب سے وسائل پیدا ہوں گے اگر اس عمل کو کرنے سے پہلے سادہ پانی شیشے کے گلاس میں رکھ لیا جائے اور عمل کے بعد اس پر دم کر کے پی لیا جائے عمل کا دوہرا اثر ہوگا۔

## (۴۶) کشف الاسرار جاننا

اگر کسی کو مخفی علوم سیکھنے کا شوق ہو یا روحانی علم و فہم میں ترقی کرنے کیلیے سورۃ الناس کو خاص کسی وقت مقررہ پر (۱۱۱) مرتبہ پڑھ کر اللہ سے اپنے مقصد کی دعا کریں اس عمل کی بدولت ان کی مخفی چھپے ہوئے اسرار کا پتہ لگنے لگے گا۔ اگر ان پر ایسی کیفیت طاری ہو جائے تو کسی سے بھی اس عمل کا ذکر نہ کریں۔

## (۴۷) تمام امراض کا خاتمہ

اگر کوئی ایسا مرض لاحق ہو جائے جس سے ڈاکٹر و حکیم حضرات عاجز آ چکے ہوں تو جب بارش ہو اس پانی کو کسی پاک برتن میں حاصل کریں۔ اور اس پر سورۃ الناس شریف کو (۱۱۱) مرتبہ پڑھ کر دم کر کے رکھیں اور مریض کو صبح نہار منہ یہ پانی پینے کے لیے دیں لیکن اس

میں اور پانی نہ ڈالیں بس جتنا پانی ہوا سے استعمال کر کے ختم کر دیں۔ بفضل خدا لاعلاج مرض درست ہوں گے۔ انشاء اللہ

## (۴۸) ردسحر وجادو

اگر کسی پر سحر یا جادو کے اثرات پائیں جائیں تو پانچ مختلف نلکوں کا پانی اور اس میں دریا کا پانی ملا کر اس پر سورۃ الناس شریف کو (۷۰) مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس مریض کو صبح نہار منہ یہ پانی پلائیں اللہ کے حکم سے شفاء ہوگی اگر جادو پرانا ہوگیا ہو اور اس علاج سے کوئی فرق نہ پڑے تو جو فرد حقہ استعمال کرتا ہو اس حقے کا پانی لا کر اس پر سورۃ الناس کو اسی تعداد سے پڑھ کر دم کریں اور مریض کو اس پانی سے غسل دیں اور ساتھ ہی پہلے والا عمل جاری رکھیں۔

## (۴۹) نظر بد کا مکمل خاتمہ

اگر کسی کو بار بار بدنظری کی شکایت ہو تو کچھ مقدار میں شہد لا کر تین دن تک اس شہد پر سورۃ الناس کو (۴۱) مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس شہد کو دن میں کافی مرتبہ استعمال کریں بفضل خدا بدنظری کا مکمل خاتمہ ہوگا۔ اور کچھ مقدار میں کالی مرچیں لا کر رکھ لیں اس میں سے دن کے تین حصوں میں سات دانے نکال کر سورۃ الناس کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور مریض کے سر سے سات مرتبہ چکر دے کر آگ پر رکھیں اس عمل کو مقصد کے حصول تک جاری رکھیں۔ اللہ ضرور شفاء دے گا۔

## (۵۰) حصول دولت وفراخی رزق

اگر کوئی دولت کے سلسلے میں دست غیب، رزق کی کشائش اور عزت کے حصول کے لیے سورۃ الناس شریف کو روزانہ بعد نماز عشاء (۹۹) مرتبہ پڑھ کر اللہ سے اپنے ان



مقاصد کی دعا کرے گا تو اللہ کے فضل سے دنیا میں غنی ہوگی۔ اور اسے دنیا میں کسی بھی چیز کی حاجت نہیں رہے گی۔ انشاء اللہ

## (۵۱) برائے حاضرات

اگر کسی پر جادو ٹونہ یا بھوت پریت کی حاضری کرنی ہو تو رات کو بعد نماز عشاء سورۃ الناس شریف کو (۱۰۱) مرتبہ پڑھے اور دوران پڑھائی اپنی آنکھیں بند رکھے اس عمل کو کم از کم چالیس دنوں تک برابر کرتے رہیں اس عمل کو کر لینے کے بعد جس پر بھی حاضری کرنی ہو تو گلاب کے پھولوں کا ایک ہار منگوا کر مریض کی آنکھیں بند کروا کر ہر پھول پر سورۃ الناس شریف کو (۱۱) مرتبہ پڑھے اور اس مریض کو یہ دم شدہ پھول مارے مریض پر جو بھی شئے مسلط ہوگی وہ حاضر ہوگی اگر ایک دو پھولوں پر حاضری نہ ہو تو اس کو تمام پھولوں پر اسی طریقے کے مطابق دم کر کے مارتا جائے اللہ کے حکم سے حاضری ہوگی اور اس مریض کے اس مرض میں مبتلا ہونے سے لیکر اس کی شفاء تک تمام حالات و واقعات کو بتایا جائے گا پھر جو بھی اس عمل کی بدولت بتایا جائے اس پر عمل کریں مریض اللہ کے حکم سے بالکل ٹھیک ہوگا۔ انشاء اللہ

## (۲۵) برائے حب

اگر جائز محبت کے لیے سورۃ الناس شریف کو پیپل کے پتے پر دم کر کے اپنے مقصد کا تصور رکھ کر آگ میں جلائے تو اس عمل سے محبوب محبت میں بے قرار ہوگا۔ اور محبت میں زیادتی پیدا ہوگی اگر عمل اثر کر جائے تو ایک عدد پھر پیپل کے پتے پر سورۃ الناس شریف کو (۱۱) مرتبہ پڑھ کر دم کر کے اپنے بازو پر باندھ لے جس طرح کوئی تعویذ یا نقش باندھا جاتا ہے۔ اللہ کے حکم سے جس کا بھی کامل تصور باندھ کر اس عمل کو کیا جائے گا اس کی اس عمل کے ذریعے ضرور تسخیر ہوگی۔ انشاء اللہ

## (۵۳) واپسی مفرور

اگر کوئی عزیز ملک سے باہر چلا گیا ہو یا اپنے ہی ملک میں رہتے ہوئے رابطہ نہ کرتا ہو تو ایک سفید کاغذ پر سورۃ الناس کو اس طرح زعفران سے لکھ کر اسے جہاں سے مفرور بھاگا ہے وہاں پر لٹکا دے اور اسی جگہ نماز بھی پنجگانہ ادا کرے اور ہر ایک رکعت کے بعد سورۃ فاتحہ کے سورۃ الناس ہی اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر پڑھے اور اس عمل میں کسی سے بھی گفتگو نہ کرے اللہ کے حکم سے مفرور چند دنوں کے اندر واپس آئے گا۔

ب س م ال ل ہ ال ر ح م ن ال ر ح ی م ق ل ا ع و ذ ب ر ب
ال ن ا س م ل ک ال ن ا س ال ہ ال ن ا س م ن ش ر ال و س و ا س
ل خ ن ا س ال ذ ی و س و س ف ی ص د و ر ال ن ا س م ن ال ج ن
ت و ال ن ا س فلان بن فلان جلد از جلد واپس شود

## (۵۴) ہر درد کا لاجواب دم

اگر کسی کو مخصوص حصہ میں ہر وقت درد رہتی ہو تو پاک روئی پر تھوڑا سا عطر لگا کر اس پر سورۃ الناس شریف کو اپنے نام کے حروف کے اعداد کے مطابق پڑھ کر اس جگہ پر پھیرے اور اس عمل کو دن میں کئی مرتبہ دہرائے اس عمل مبارک سے ایک دن وہ بھی آئے گا کہ درد کا مکمل خاتمہ ہوگا۔ ہر حال میں اس عمل پر ڈیوٹی دینے سے مرض کا خاتمہ ہوگا۔

## (۵۵) سر درد کا لاجواب دم

اگر کسی کو سر میں درد رہنے کی شکایت ہو تو سادی روئی پر سورۃ الناس کو کم از کم گیارہ مرتبہ دم کر کے اسے دو حصوں میں تقسیم کریں۔ اور ایک ایک حصہ دونوں کانوں میں ڈال



لے اور اس عمل کو گیارہ دنوں تک کرے بفضل خدا سر درد سے مکمل نجات ہوگی۔ انشاء اللہ

## (۵۶) نکسیر بند ہو

اگر کسی مرد و خاتون کی نکسیر جاری ہوگئی ہو اور کسی بھی طریقہ سے بند نہ ہوتی ہو تو کچھ پاک روئی لیکر اس پر سورۃ الناس شریف کو (۲۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور ناک کے اندر بتی کی شکل میں اندر تک گھسا دے اللہ کے حکم سے نکسیر بند ہوگی اگر ایک مرتبہ اس عمل سے فائدہ نہ ہو تو مقصد کے حصول تک اسی عمل کو جاری رکھے اللہ ضرور شفاء دے گا۔ انشاء اللہ

## (۵۷) سوزش گلے کا خاتمہ

اگر کسی کا خلاف توقع گلا سوجھ جائے اور کسی بھی دوائی یا علاج سے افاقہ نہ ہو رہا ہو تو سفید کپڑے کی ایک پٹی کاٹ لے جو گلے میں آسانی سے باندھی جا سکے پھر اس پر سورۃ الناس شریف کو (۲۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس پر تازے پانی کے چھینٹے لگائے اور اسے گلے میں باندھے اللہ کے حکم سے گلے کی سوزش کا مکمل خاتمہ ہوگا۔ مقصد کے حصول تک عمل کو جاری رکھا جائے۔

## (۵۸) بدگوئی روکنا

اگر کوئی کسی کے متعلق بدزبانی کرتا ہو اور کسی بھی طریقے سے اس کی اصلاح نہ ہو رہی ہو تو اس فرد کے جسم کے پہنے ہوئے کپڑے کے کچھ دھاگے نکال کر پاک روئی اور اس پر سورۃ الناس شریف کو (۴۱) مرتبہ پڑھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھے اللہ کے حکم سے وہ فرد کبھی بھی اس فرد کے خلاف بدزبانی نہیں کرے گا۔ جو اس عمل کو کرے گا۔ انشاء اللہ

## (۵۹) اولادنرینہ

اگرکسی کے ہاں لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں اورلڑکا ہونے کی ناامیدی بن گئی ہوتو کچھ عدد چھوارے لاکر رکھیں اورایک چھوارے پرصبح نہار منہ سورۃ الناس شریف کو(۱۱) مرتبہ پڑھ کراس کی گٹھلی نکال کر کھالیں اس عمل کو کم از کم (۲۱) دنوں تک جاری رکھیں۔ اللہ کے حکم سے لڑکا ہی پیدا ہوگا۔

## (۶۰) فراخی رزق

اگرکوئی بھی رزق کوفراخ کرنے کے لیے سورۃ الناس کونماز فجر میں سنتوں اور فرضوں کے درمیان (۴۱) مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے تواس کلام پاک کے صدقے میں اس کے رزق میں فراخی کے لیے غیب سے وسائل پیدا ہوں گے اوراس کا کاروبار کسی بھی مندے کا شکار نہیں ہوگا۔

## (۶۱) دشمنوں سے نجات

اگرکسی کوکوئی بلاوجہ تنگ یا پریشان کرے اور دوسرے تمام مسلمانوں کے لیے مہلک وخطرناک ثابت ہواور کسی بھی اصلاح یا اچھی بات پر دھیان نہ دے تو مسجد سے پاک مٹی لاکراس پرسورۃ الناس کو(۷۰) مرتبہ پڑھے اور دشمن کا مکمل تصور باندھے کہ جس طرح یہ مجھے تکلیف دیتا ہے اسی طرح میرے اس پاک کلام پڑھنے سے اس کے شرکو تکلیف ہو رہی ہے۔ اسی طرح تمام عمل کو پڑھ کراس مٹی کو دشمن کے گھر میں پھینک دے اللہ کے حکم سے دشمن کسی مسلمان کواذیت نہیں دے سکے گا۔ انشاء اللہ



## (۶۲) دشمن مطیع ہو

اگرکسی کا عزیز یا کوئی رشتہ دار دشمن بن گیا ہواوراس پراپنا غلبہ پیدا کرنا صرف اس کی اصلاح کے لیے ہوتو روزانہ ہرفرض نماز کے بعد سورۃ الناس کوگیارہ مرتبہ پڑھ کران کی طرف ان کا تصور باندھ کر پھونک ماردیا کرے اوراپنے اخلاق کو اچھا رکھا کرے اس عمل کو اپنی ناجائز اجارہ داری قائم کرنے کے لیے نہ کرے۔

## (۶۳) دفع تہمت

اگرکسی پرناجائز تہمت لگادی ہواور جس پرتہمت لگی ہواس کی بات کا کوئی اعتبار نہ کرے توسورۃ الناس کواپنے اس مقصد کی خاطر روزانہ نماز عشاء کے بعد گیارہ مرتبہ پڑھے اور اللہ سے اس مقصد کے حل ہونے کی دعا کرے اللہ کے حکم سے جس پرتہمت لگائی ہووہ بری ہوگا۔

## (۶۴) رنج وغم دورہو

اگرکسی مردیاعورت کوایسا غم لگ جائے جودن بدن بڑھتا رہے اوراس سے صحت بھی خراب ہورہی ہوتو روزانہ سورۃ الناس کو(۱۱۱) مرتبہ کھڑے ہوکر سٹیل یا لوہے کے گلاس میں پانی بھرکراس پردم کرکے اس کو پلائے جوغم کو بھولتا نہ ہو اللہ کے حکم سے اس مرض سے جان چھوٹ جائے گی۔

## (۶۵) فتح ونصرت

کوئی بھی اپنی ترقی اوراونچے عہدے پرفائز ہونے کے لیے تاحصول مقصد روزانہ ہرفرض نماز کے بعد سورۃ الناس کوگیارہ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے اوراس کتاب

میں سے جو نقش سعد ہو اسے زعفران سے لکھ کر اپنے اس مقصد کی خاطر اپنے گلے میں باندھے اللہ اس کو فتح دے گا۔

## (۶۶) عزت وشوکت

اگر اس سورۃ کو کوئی روزانہ (۲۱) مرتبہ پڑھ کر اللہ سے اپنے اس مقصد کی دعا کرے تو اللہ کبھی بھی اس کو رسوا نہیں ہونے دے گا۔ بلکہ اس کی عزت وشوکت اس کلام پاک کے اثر سے بڑھے گی۔ لیکن اس کا غرور اور تکبر نہ کرے۔

## (۶۷) عداوت

اگر کسی سے جائز بغض وعداوت ہو یعنی مخالف نے ہر طرح سے نقصان پہنچانے کی ٹھان رکھی ہو تو اس کو اس برے فعل اور ارادے سے باز رکھنے کے لیے روزانہ ہر فرض نماز کے بعد سورۃ الناس کو پانچ مرتبہ پڑھ کر اپنے جسم پر پھیر لیا کرے اور اس دشمن کا تصور باندھ کر اسے پھونک مار دیا کرے اللہ کے حکم سے ان کا دشمن ان کو جس مرض یا اذیت میں مبتلا کرنے کی سوچتا ہوگا خود اس مرض میں مبتلا ہوگا۔

## (۶۸) زبان بندی

اگر کسی مرد وعورت کی زبان خاطر خواہ زیادہ چلتی ہو اور وہ اپنی اس زبان کے ذریعے دوسرے مسلمانوں کو اذیت دیتا ہو تو اس مقصد ونیت کا کامل دھیان رکھ کر روزانہ (۱۱) مرتبہ سورۃ الناس شریف کو پڑھے اور اللہ سے اپنے اس مقصد کی دعا کرے اللہ نے چاہا تو وہ اپنی زبان پر ضرور قابو رکھے گا جو ناجائز زبان چلاتا ہوگا۔



# خواص نقش سورۃ الناس شریف

## (۶۹) ترقی رزق

اگر کوئی اس نقش کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھ کر اس کو گلاب کا عطر لگا کر اسے اپنی دوکان پر ایسی جگہ لگائے جہاں تمام گاہکوں کی نظر پڑے تو اللہ کے حکم سے دوکان کا رزق وسیع ہوگا اور اس سے رزق کی فراہمی کے لیے غیب سے وسائل بنیں گے۔ اگر اس سورۃ کو بعد نماز عصر گیارہ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے تو بھی خواص دوہرے اثرات لائیں گے۔ انشاء اللہ

## (۷۰) بدنظری کا خاتمہ

اگر اس نقش کو کالے رنگ کے کپڑے پر سنہری روشنائی سے لکھ کر اپنے گلے یا بازو پر باندھے تو اللہ کے حکم سے اسے کبھی بھی بدنظری کی شکایت نہیں ہوگی اس کے علاوہ اس نقش کو اسی طریقے سے لکھ کر جادو، ٹونہ، مسان، آسیب، سایہ والے کے گلے میں باندھ دیا جائے تو ہر قسم کا جادو ٹونہ اور ہر طرح کی قباحتوں سے محفوظ ہوگا۔ اس کا دوہرا اثر کرنے کے لیے اس نقش کو پھر سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر پانی میں گھول کر اس کا پانی پیئے تو اس عمل میں دوہرا اثر پیدا ہوگا۔ اور اس مقصد میں سوفیصد مکمل کامیابی ہوگی۔

## (۷۱) فتح وکامیابی

اگر کوئی دنیاوی معاملات میں کامیابی حاصل کرنا چاہتا ہو تو اس نقش کو سبز ریشمی کپڑے پر کالی سیاہی سے لکھ کر اگر مرد ہو تو اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور اگر خاتون ہو تو اپنے الٹے بازو پر باندھے اور اس کو دن میں ہر فرض نماز کے بعد سورۃ الناس کو پانچ مرتبہ

پڑھ کر دم کیا کرے اور اس پر گاہے بگاہے عطر وغیرہ بھی لگاتے رہیں اللہ کے حکم سے اس عمل کو کرنے والا کبھی بھی دنیا کے میدان میں نہیں ہارے گا۔ بلکہ اس کو ہرانے والے خود مغلوب ہوں گے۔ اور اس کی ترقی ہوگی۔

## (۷۲) کوئی بھی اوزار اثر نہ کرے

اوپر مذکورہ عمل میں کامیابی حاصل کرنے کے لیے اس نقش کو وہ حضرات بالکل نہ کریں جو ناجائز فروشی کا کام کرتے ہوں بلکہ وہ افراد کریں جو شریف اور مہذب ہونے کے ساتھ معصوم ہوں اور ان کو کسی ظالم کے شر سے نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہو تو اس نقش کو تین عدد سبز ریشمی کپڑے پر زعفران سے لکھیں ایک نقش کو اپنے گلے میں باندھے دوسرے نقش کو کسی جلیل القدر ولی اللہ کے مزار پر باندھے تیسرے نقش کو کسی ایسے مرد کی قبر پر باندھے جو ظلم کا شکار ہو کر قتل ہوا ہو پھر اس نقش کے اثرات خود اپنی آنکھوں سے ملاحظہ فرمالیجئے لیکن ہدایت کے طور پر سورۃ الناس شریف کا مسلسل ورد رکھے کیونکہ اگر اس عمل کے ساتھ اس سورۃ کا ورد نہ کیا گیا تو اس نقش کو پاس رکھنے والے کا ذہن ماؤف بھی ہوسکتا ہے۔ اس لیے اس عمل کے ساتھ سورۃ شریف کا ورد بہت لازمی اور ضروری ہے۔

## (۷۳) دشمنوں پر غلبہ

اگر کوئی اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھے تو اس کے دشمن اس فرد سے خائف رہیں گے اور اگر دشمنوں پر دوہرا غلبہ پیدا کرنا ہو تو کہیں سے شیر کے سر کا بال لا کر اس پر سورۃ الناس کو (۱۰۱) مرتبہ اپنے دشمنوں کا مکمل تصور باندھ کر پڑھے اور اس بال کو اس نقش کے اندر رکھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے اللہ کے فضل سے یہ عمل کرنے والا دشمنوں کے آگے ایک خوف اور دہشت کی علامت بن جائے گا۔



## (۷۴) تسخیر افسر

اگر کسی کا حاکم یا افسر سخت مزاج ہو اور بعض اوقات صحیح باتوں پر بھی عمل نہ کرتا ہو تو اس کی تسخیر اور اپنی جائز بات منوانے کے لیے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اسے بند کرنے سے پہلے اس افسر یا حاکم کا تصور باندھ کر سورۃ الناس کو (۲۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اسے بند کر کے اپنے گلے میں پہن لے اور نقش کے نیچے اس افسر یا حاکم کا نام بھی مع والدہ لکھا جائے۔

## (۷۵) بچوں کی بدتمیزی ختم

اگر بچے بہت بدتمیزی اور والدین کے ساتھ زبان درازی کرتے ہوں اور ناجائز چیزوں کی خواہش کرتے ہوں تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال دیں۔ اور بچے کو دودھ دیتے وقت اس پانی کے چند قطرے اس دودھ میں ملا کر پلائیں اور رات کو اس بچے کے سوتے ہوئے اس پانی کے قطرے اس کے سینے پر بھی ملیں بچہ اپنے والدین کا کہنا مانے گا اس کے علاوہ اس نقش کو کسی بھی میٹھی چیز میں ملا کر استعمال کر سکتے ہیں۔

## (۷۶) میاں بیوی میں اصلاح

اگر میاں بیوی آپس میں بہت لڑتے اور جھگڑتے ہوں اور ان کی کسی بھی طرح اصلاح نہ ہوتی ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈالے جب اچھی طرح اس پانی میں نقش کا زعفران گھل جائے تو جہاں پر دونوں سوتے ہیں وہاں اس پانی کے چند قطرے اس طرح چھینکے کہ بستر (تر) معلوم نہ ہو اور اس میں سے کچھ پانی پینے کے لیے بھی دے اللہ کے حکم سے دونوں آپس میں اتفاق و محبت سے رہیں گے۔ انشاء اللہ

## (۷۷) مسان کا خاتمہ

اگر کسی کو مسان کھلا دیئے ہوں تو اس نقش کو پانچ عدد زعفران سے لکھیں اور جو بھی مریض ہو اس کی چارپائی یا جہاں وہ سوتا ہو ان چاروں کو چارپائے پر باندھے اور پانچویں نقش کو اپنے گلے یا بازو پر باندھے بفضل خدا مسان کا مکمل خاتمہ ہوگا۔ اگر اثر نہ ہو تو ایک عدد پھر نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر اس کا پانی استعمال کریں۔ مسان جسم کے اندر ہی جل کر راکھ ہو جائیں گے۔

## (۷۸) احتلام کا عارضہ

اگر کسی کو بلا وجہ احتلام کثرت سے ہوتا ہو اور کئی علاج کروانے کے بعد بھی اس کی روک تھام نہ ہو سکے تو اس نقش کو رات کو سونے سے پہلے اپنے سینے پر شہادت کی انگلی سے تصور رکھ کر لکھ لیا کرے اور صبح نہار منہ اس نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں گھول کر اس کا پانی پیا کرے اللہ کے فضل و احسان سے احتلام کا عارضہ جڑ سے ختم ہوگا۔ انشاءاللہ

## (۷۹) دفع کھجلی

اگر کسی مرد و عورت یا بچے کو ہر وقت جسم پر کھجلی ہوتی رہے یا سر کھجاتے کھجاتے سر میں پھوڑے و پھنسیاں بن گئی ہوں اور کسی بھی علاج سے آرام نہ آ رہا ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر زیتون کے تیل میں رکھ دے اور پھر کسی مخصوص وقت جہاں کھجلی ہوتی ہو وہاں اس تیل کی مالش کرے اگر کھجلی کے علاوہ جسم میں ہر وقت درد بھی رہتا ہو گا تو بھی اسی تیل کی مالش کی جائے اللہ کے فضل و احسان سے ان دونوں مرضوں سے مکمل نجات ہو گی۔



## (۸۰) دفع ریشہ و بلغم

اگر کسی مرد و عورت کو ریشہ و بلغم کی شکایت ہو اور کسی بھی علاج سے فائدہ نہ ملتا ہو تو اس نقش کو تین عدد صبح سورج نکلنے کے ایک گھنٹہ بعد لکھے اور نقش کو اپنے کھانے والے نمک میں رکھ دے اور سالن سے لیکر چاٹنے تک اسی نمک کو استعمال کیا جائے ایک کو اپنے گلے یا بازو پر باندھے اور ایک نقش کو پانی میں ڈال دے اور ہر وقت اسی پانی کو پیا کرے اللہ کے حکم سے ریشہ و بلغم کا مکمل خاتمہ ہوگا۔ یہ علاج مجرب روحانی علاج میں سے ہے۔

## (۸۱) پیٹ سے متعلق تمام امراض

اگر پیٹ میں ہر وقت کسی بھی وجہ سے درد رہتا ہو یا اکثر گیس رہنے کی شکایت ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر گلاب کے عرق میں ڈال کر اس کو صبح نہار منہ پی لیا کرے اللہ کے حکم سے پیٹ کے جتنے بھی امراض ہوں گے اس روحانی علاج سے درست ہوں گے۔ انشاءاللہ

## (۸۲) گریہ اطفال

اگر کوئی بچہ بلا وجہ ہر وقت روتا ہو اور ناجائز ضد کرتا ہو یا والدین کے ساتھ بدتمیزی کرتا ہو یا خواب میں ڈرتا ہو یا اسے کوئی بھی مرض ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر ایک عدد بچے کے گلے میں پہنایا جائے اور دوسرا اسے پانی میں ڈال کر پلایا جائے اللہ کرم فرمائے گا۔

## (۸۳) ہول قلب

اگر کوئی مرد یا خاتون دل کے امراض میں مبتلا ہو اور اسے کسی بھی علاج سے افاقہ

نہ ہو رہا ہو تو اس روحانی نورانی نقش سے اللہ کے فضل سے اسے ضرور شفاء ہو گی۔ اس نقش کو کسی سنار سے چاندی کے پترے پر کندہ کروا کر بغیر کسی شے میں کروانے کے اسی کو مروڑ کر اس کے اندر سرخ ڈوری ڈال کر اسے اپنے گلے میں باندھے اور ایک عدد کو زعفران سے لکھ کر اسے پانی میں گھول کر اس کا صبح نہار منہ پانی پیا جائے اللہ فضل فرمائے گا۔ انشاء اللہ

## (۸۴) احساس کمتری

اگر کوئی احساس کمتری کا شکار ہو گیا ہو زندگی کے ہر میدان میں اپنی اس کمزوری سے ہارتا ہی جائے تو ایک نقش کو اپنے بازو پر باندھے اور ایک کو چاندی کے پترے پر کندہ کروا کر اس پر شہد ڈال کر اسے صبح نہار منہ چاٹے کم از کم اس عمل کو (۲۱) دنوں تک کیا جائے اللہ کے فضل و احسان سے احساس کمتری کا شکار ہونا بند ہو گا۔

## (۸۵) ہنر جلد سیکھنا

اگر کوئی بھی ہر وقت بیکار رہتا ہو اور اسے کہیں بھی کام نہ ملتا ہو اور نہ ہی اس کا دل کام کرنے کو کرے یا کام کرتا ہو اور کام اس کی سمجھ میں نہ آتا ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر ایک عدد کو اپنے گھر میں لٹکائے اور جب تک کام نہ ملے اسے ہوا میں لٹکا رہنے دیں اگر کوئی کام مل جائے تو اس نقش کو اتار کر اپنے سیدھے بازو پر باندھے اللہ کے حکم سے اچھا روزگار ملے گا اور جو کام سمجھ میں آ نہ رہا ہو گا وہ بھی سمجھ میں آئے گا۔ اور اس سے متعلق جتنی بھی رکاوٹیں ہوں گی وہ دور ہوں گی۔

## (۸۶) کشش و خوبصورتی چہرہ

اگر کسی کے بھی منہ پر دانے نکل آئے ہوں یا کسی کا چہرہ ویسے ہی بے رونق ہو تو



اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اسے دودھ میں ڈال کر اس دودھ کی مالش اپنے چہرے پر کیا کرے اور اس کا ذکر کسی سے بھی نہ کرے اللہ کے حکم سے چہرے پر نمایاں رونق پیدا ہو گی۔

## (۸۷) کھیل میں یقینی جیت

اگر کوئی شخص کوئی کھیل کھیلتا ہو اور اسے اس میں کامیاب ہونے کے لیے کافی محنت کرنی پڑ رہی ہو تو اس کھیل کو آسان بنانے اور اس پر فتح حاصل کرنے کے لیے اس نقش کو صبح سورج نکلنے کے ایک گھنٹہ بعد زعفران سے لکھ کر اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اللہ کے حکم سے کسی بھی میدان میں نہیں ہارے گا۔ انشاء اللہ

## (۸۸) چور سے محفوظ

اگر اس نقش کو کوئی بھی زعفران سے لکھ کر اسے اپنے مال خانہ میں رکھے تو اس کی برکت سے کوئی بھی چور یہ مال نہیں چرا سکے گا اور اگر کوئی اسے اپنے کاروباری مقام پر لگائے تو بھی اس کی دوکان چوری چکاری سے ہمیشہ محفوظ رہے گی۔ اسے اگر کوئی حصول برکت کے لیے زعفران سے لکھ کر اپنے غلہ میں رکھے تو بھی غلہ مال سے خالی نہیں رہے گا۔ انشاء اللہ

## (۸۹) بے گناہ قیدی

اگر کوئی بے گناہ اور ناجائز طور پر قید ہو گیا اور باہر آنے کے تمام راستے اس پر بند ہو چکے ہوں تو اس نقش کو لکھنے سے پہلے سب سے پہلے کسی بزرگ کی نیاز دینا لازمی ہے۔ پھر اسکو زعفران سے لکھ کر اس قیدی کو دے تا کہ وہ اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے اللہ کے فضل سے اگر بے گناہ ہو گا تو چند دنوں کے اندر چھوٹ جائیگا۔ انشاء اللہ

## (۹۰) درد ناف

اگر کسی کو ناف ٹل جانے کی شکایت ہو اور کسی بھی دوا یا دم سے آرام نہ ہوتا ہو تو

اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اپنی ناف کے مقام پر باندھے اللہ کے حکم سے ناف ٹلنے کا عارضہ ختم ہوگا۔ اور اگر پھر بھی فرق نہ پڑے تو اس کو ایک عدد زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر اس کا پانی پیئے۔

## (۹۱) پٹھوں کی درستگی

اگر کسی کو پٹھوں کا عارضہ لاحق ہوگیا ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اسے زیتون کے تیل میں ڈال کر اس تیل کی مالش پٹھوں پر کریں۔ اور ایک عدد اپنے گلے یا بازو پر باندھ لیں۔ اور ایک عدد پانی میں ڈال کر اس کا پانی صبح نہار منہ پیا کریں۔ اللہ فضل کرے گا۔ انشاء اللہ

## (۹۲) آدھے سر کا درد

جس کسی کو بھی آدھے سر میں درد رہنے کی شکایت ہو تو وہ اس نقش کو دو عدد زعفران' سے لکھے ایک کو اپنے سر پر کسی (پن) کی مدد سے باندھے اور ایک کو پانی میں ڈال کر اسکا روزانہ صبح نہار منہ پانی پیا کرے۔ اللہ کے حکم سے آدھے سر کا درد جڑ سے ختم ہوگا۔

## (۹۳) درد شقیقہ

درد شقیقہ کے مکمل خاتمے کیلیے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر اسکا پانی پیا جائے اور ایک عدد اپنی کنپٹیوں پر پھیرا جائے بفضل خدا درد شقیقہ کا خاتمہ ہوگا۔

## (۹۴) سفلی علم کا خاتمہ

اگر کسی نے اپنے سفلی علم و جادو ٹونہ کے ذریعہ کسی مرد کو بستہ کیا ہو اور وہ اپنی عورت سے جماع کرنے کے بھی قابل نہ رہا ہو تو اس نقش کو چار عدد زعفران سے لکھے ایک اپنے گلے میں باندھے دو نقش کو اپنے بازوؤں پر باندھے اور ایک کو پانی میں ڈال کر صبح نہار



منہ اس پانی کو استعمال کیا کرے اگر اس عمل میں زیادہ طاقت پیدا کرنی ہو تو اس نقش کو چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر اس پر شہد ڈال کر اسے چاٹے اس عمل کو صبح نہار منہ کیا کرے۔ اللہ کرم فرمائے گا۔

## (۹۵) تپ ولرزہ

اگر کسی کو تپ ولرزے کا عارضہ لاحق ہوگیا ہو تو روزانہ اس نقش کو جب بھی فرصت ہو تانبے یا چاندی کے پترے پر کندہ کروا کر رکھ لے اور اس پر گاہے بگاہے شہد ڈال کر چاٹتا رہے اس مرض سے مکمل صحت یابی ہوگی۔ انشاء اللہ

## (۹۶) آنکھوں میں نور کی زیادتی

اگر کسی کی آنکھیں دکھتی ہوں یا ان میں درد رہتا ہو یا پڑبال' موتیا ہو ان تمام امراض سے چھٹکارہ پانے کے لیے اس نقش کو تازہ پانی میں گھول کر رکھے اور کسی پاک برتن میں اس پانی سے آنکھوں میں چھینٹے لگائے اور اس پانی کی بے ادبی نہ کرے نقش کو زعفران سے لکھے۔

قل نور اعوذ نور برب نور الناس نور ملک نور
الناس نور الہ نور المناس نور من نور
شر نور الوسواس نور الخناس نور الذی نور
یوسوس نور فی نور صدور نور الناس نور
من نور الجنتہ نور والناس نور ۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قل | اعوذ | برب | الناس | ملک | الناس | اله الناس |
| اعوذ | برب | الناس | ملک | الناس | اله الناس | من |
| برب | الناس | ملک | الناس | اله الناس | من | شر |
| الناس | ملک | الناس | اله الناس | من | شر | الوسواس |
| ملک | الناس | اله الناس | من | شر | الوسواس | الخناس |
| الناس | اله الناس | من | شر | الوسواس | الخناس | الذی |
| اله الناس | من | شر | الوسواس | الخناس | الذی | یوسوس |
| من | شر | الوسواس | الخناس | الذی | یوسوس | فی |
| شر | الوسواس | الخناس | الذی | یوسوس | فی | صدور |
| الوسواس | الخناس | الذی | یوسوس | فی | صدور | الناس |
| الخناس | الذی | یوسوس | فی | صدور | الناس | من الجنة |
| الذی | یوسوس | فی | صدور | الناس | من الجنة | والناس |

اپنے کسی بھی مقصد کے لیے نقش کو لکھنے کے بعد مقصد کے لحاظ سے فلاں بن فلاں ضرور لکھیں۔

# کمالات تکسیر سورۃ الناس شریف

## (۹۷) دست غیب کیلئے

اس تکسیر کو نوچندی جمعرات کو سورج نکلنے کے ایک گھنٹے بعد جو بھی تحریر کر کے تعویذ کی طرح بند کر کے اپنے سر پر کسی ٹوپی یا پگڑی کی مدد سے سر پر باندھے اور اگلے دن پھر اسی



تکسیر کو زعفران سے لکھ کر اسی عمل کو دہرائے اور پہلے نقش کو آٹے میں بند کر کے اس کی گولی بنائے اسی طرح اس عمل کو لگا تار چالیس دنوں تک کرے اور اکتالیسویں دن والا نقش اپنے پاس رکھے اور ان گولیوں کو دریا یا کسی تالاب میں مچھلیوں کو ڈالے تو اللہ کے حکم سے اس کو غیب کے ذریعے مال و دولت حاصل ہوگی۔ اس عمل کا کسی سے بھی ہرگز ذکر نہ کرے سریع التاثیر عمل مبارک ہے۔

## (۹۸) فراخی رزق

اگر کوئی بھی رزق کی تنگی سے پریشان ہو تو اسے چاہئے کہ اللہ کی رحمت سے مایوس نہ ہو اور اس تکسیر مبارک کا اثر دیکھنے کے لیے نوچندی جمعرات والے دن روزہ رکھے اور اس روزے کی سحری وافطاری نمک اور پانی سے کرے اور بعد نماز فجر اور بعد نماز عشاء سورۃ الناس کو (۱۱۱) مرتبہ پڑھے اس عمل کو صرف نماز فجر کے بعد پڑھے اور بعد نماز عشاء اسی عمل کو پڑھنے سے پہلے تکسیر کو لکھ کر پاس رکھ لے اور عمل پڑھنا شروع کرے جب عمل کو پڑھ لے تو اس لکھی ہوئے تکسیر پر دم کرے اور اسے اپنے بازو پر باندھے یا اگر بازو پر نہ باندھ سکے تو اسے اپنے کاروباری مرکز پر قبلہ رخ لگائے اور ہر جمعرات کو اسی عمل کو روزہ رکھ کر کیا کرے اللہ کے حکم سے رزق میں زیادہ کثرت پیدا ہوگی۔ اور ہر طرح کی بندش دور ہوگی۔ انشاء اللہ

## (۹۹) تمام امراض کیلئے

تمام اقسام کی بیماریوں کے لیے اس تکسیر کو زعفران سے لکھ لینے کے بعد اللہ کے نام کا ختم دلوائیں اور اس پر گلاب کا عطر لگا کر اسے اپنے گلے میں باندھے اگر کسی کو اندرونی امراض ہوں خواہ یہ کوئی بڑی مرض ہی کیوں نہ ہو تو اس تکسیر پاک کو زعفران سے لکھ کر اسے زیتون کے تیل میں ڈالے اور برتن اتنا ہی بڑا ہو کہ کاغذ کو رکھ لینے کے بعد یہ چھوٹا نہ ہو بلکہ یہ

تکسیر اس برتن میں کھلی ہوئی آسانی سے آجائے پھر اس تیل کو کسی مخصوص وقت میں اپنے جسم پر مالش کریں اللہ کے حکم سے اندرونی تمام امراض کا خاتمہ ہوگا۔

## (۱۰۰) چیچک

اگر کسی کو اس کا عارضہ لاحق ہو جائے تو اس تکسیر کو کالی سیاہی سے لکھ کر اسے پانی میں ڈال کر اس کا پانی پیئے ایک عدد پھر لکھ کر اسے اپنے گلے میں باندھے اللہ کرم فرمائے گا۔

## (۱۰۱) حاملہ خاتون

اگر کوئی عورت حاملہ نہ ہوتی ہو تو اس تکسیر کو زعفران سے لکھے اور قدرے پانی میں چینی ملا کر اس کا شیرہ بنا کر اسے اسمیں ڈال کر اس شیرے کو دودھ میں ملا کر اس کو رات کو سونے سے پہلے پیئے اور تین دن تک اس شیرے کو پی کر ختم کر لے پھر اپنے خاوند سے ہم بستر ہو اللہ کے حکم سے حمل ٹھہرے گا۔ اگر کسی خاتون کا حمل ساقط ہوتا ہو تو اس تکسیر کو زعفران سے لکھ کر اسے گلاب کے عرق میں ڈال کر اس عرق کو دن میں کئی مرتبہ استعمال کرے اور ایک عدد زائد لکھ کر اسے اپنے الٹے بازو پر باندھے اگر کسی کا بچہ پیٹ میں مر گیا ہو اور کسی طریقے سے باہر نہ آتا ہو تو اس تکسیر کو زعفران سے لکھ کر بند کر کے تعویذ کی شکل میں اسے اس عورت کے پیٹ کے اوپر باندھے اللہ کے حکم سے مردہ بچہ پیٹ سے باہر آئے گا۔ اگر کسی حاملہ عورت کو کسی سفلی یا کالے علم میں گھرنے کا اندیشہ ہو تو اس تکسیر کو زعفران سے لکھ کر کسی لوہے کے ٹکڑے میں لپیٹ کر اسے اپنے گلے میں باندھے تو اس پر کوئی بھی سفلی علم کے ذریعے نقصان نہیں کر سکے گا۔ اور اگر اس پر کسی نے سفلی علم کر دیا ہو تو اس تکسیر کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی بھی پیئے اللہ کے حکم سے حاملہ اور بچہ دونوں سلامت رہیں گے۔ انشاء اللہ



## (۱۰۲) سحر و جادو

اگر کسی پر جادو یا سحر کے اثرات پائیں جائیں تو اس تکسیر کو زعفران سے لکھ کر اس کے اندر چند الائچیوں کو ڈال کر تعویذ کی شکل میں اپنے گلے میں باندھے اور تازے پانی پر سورۃ الناس کو (۲۱) مرتبہ پڑھ کر اسے اسی وقت پی لیا کرے اللہ کے حکم سے اس دم شدہ پانی اور تکسیر کی بدولت ہر قسم کا جادو باطل ہوگا۔ یا شیشے کا اتنا بڑا ٹکڑا لیا جائے جس پر یہ تکسیر بآسانی تحریر ہو سکے اس پر اس تکسیر کو سرخ روشنائی سے لکھا جائے اور اسے پانی میں ڈال دے پھر گاہے بگاہے اس میں سے پانی پیا کرے اللہ کے فضل سے ہر جادو سحر باطل ہوگا۔ انشاء اللہ

## (۱۰۳) وبائی امراض

جس جگہ پر وبائی امراض کا حملہ ہو اس تکسیر کو کالی سیاہی سے لکھ کر اس جگہ پر لگائیں جہاں وبائی امراض کثرت سے پھیلتی ہوں اور ایک عدد پھر زعفران سے لکھ کر اسے پانی کے مٹکے میں ڈال کر اس پانی کے چھینٹے اس جگہ پر لگائیں اللہ کے حکم سے گھر تمام قسم کی وبائی امراض سے محفوظ ہوگا۔

## (۱۰۴) آسیب زدہ مکان یا دوکان

اگر کسی گھر یا دوکان میں آسیب کے اثرات پائیں جائیں تو اس تکسیر کو زعفران سے لکھ کر پانی میں ڈال کر اس پانی کے چھینٹے اس گھر میں لگائیں اور ایک عدد زائد لکھ کر اسے اس مقام پر فریم کروا کر لگائیں اللہ کے حکم سے یا تو آسیب بھاگ جائے گا یا جل جائے گا۔ انشاء اللہ

## (۱۰۵) دشمن کے شر سے محفوظ

اگر کسی اپنے دشمن کا غلبہ رہتا ہو اور اس کا کوئی حل نکلنے کی بجائے مغلوب پریشان رہتا ہو تو کسی وقت مقررہ پر کسی بھی نماز کے بعد سورۃ الناس کو (۱۱۱) مرتبہ اپنے دشمن کا تصور باندھ کر پڑھے اور اس تکسیر کو بھی کاغذ پر درج کر کے رکھ لے اور اس پر اس دشمن کا نام لکھ کر اور اپنا مختصر سا مقصد اسے قبرستان میں دو قبروں کے درمیان رکھ دیں دشمن اپنے شر سے کسی بھی بھلے مانس فرد کو پریشان نہیں کر سکے گا۔

## (۱۰۶) دشمنوں کی شکست

اگر کسی کا دشمن اسے نئے وعجیب طریقوں سے اذیت کا نشانہ بناتا ہو تو اس تکسیر کو کالی سیاہی سے لکھ کر اس پر سورۃ الناس کو اپنے دشمن کا تصور باندھ کر (۲۱) مرتبہ دم کرے اور اسے کسی بزرگ کے مزار پر دفن کر دے اور نقش کے پیچھے اپنا مختصر سا مقصد اور نام دشمن مع والدہ ضرور لکھے۔

## (۱۰۷) دشمن تباہ

اگر کسی دشمن کے صرف اپنی جھوٹی انا کو منوانے کے لیے دوسروں کو پریشان کیا ہو تو ایک سو دانے کالی مرچوں کے لا کر اس پر اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھ کر سورۃ الناس کو (۱۱۱) مرتبہ دم کرے اور انھیں کسی تیز آگ میں جلا دے دشمن اپنی بری حرکات سے باز رہے گا اور اس تکسیر کو زعفران سے لکھ کر اس کے پیچھے اپنا مقصد اور دشمن کا نام مع والدہ لکھ کر اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اللہ کے حکم سے دشمن اپنے کسی بھی برے ارادے میں کامیاب نہیں ہو سکے گا۔ انشاء اللہ



## (۱۰۸) دشمن بھاگ جائے

اگر کوئی دین کا دشمن نئے نئے طریقوں سے کسی بھلے مانس فرد کو تکلیف دیتا ہو تو اس تکسیر کو کالی سیاہی سے لکھ کر اسے کالی مرچوں کو پیس کر اس پر سورۃ الناس کو دشمن کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور ان مرچوں کو اس تکسیر کے اندر رکھ کر مٹی کی کلیا میں رکھ کر اسے آگ پر رکھیں دشمن اللہ کے حکم سے اگر ناجائز حرکات کرتا ہوگا۔ تو اس علاقے کو چھوڑ کر کہیں اور بھاگ جائے گا۔ اور اگر جائز ہوگا تو اس عمل کا اثر اس پر ہرگز نہیں ہوگا۔

## (۱۰۹) چور سے حفاظت

اگر اس تکسیر کو زعفران سے لکھ کر کسی بھی صندق میں رکھا جائے تو اس صندوق کی اشیاء کو کوئی بھی چرا نہیں سکے گا۔ اگر یہ کسی دوکان پر لگایا جائے گا تو اس کا مال چوروں سے ہمیشہ محفوظ رہے گا غرض اس تکسیر کو اس نیت سے لکھ کر جہاں رکھا جائے گا یا لگایا جائے گا تو اللہ کی مدد سے چور اپنے مقصد میں کبھی بھی کامیاب نہیں ہو سکے گا۔ انشاء اللہ

## (۱۱۰) خاتمہ بواسیر

اگر اس تکسیر کو اس مرض کی خاطر دریا یا نہر کے اندر ناف کے مقام تک جا کر زعفران سے لکھا جائے اور اگر مرد ہو تو اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور اگر کوئی خاتون ہو تو اپنے الٹے بازو پر باندھے تو اللہ کے حکم سے بواسیر کا مکمل خاتمہ ہوگا۔ انشاء اللہ

## (۱۱۱) واپسی مفرور

اگر کوئی مفرور ہو جائے اور کسی بھی طریقے سے واپس نہ آتا ہو تو اس تکسیر کو سرخ روشنائی سے لکھ کر اسے کسی قفل میں ڈال کر اوپر موم لگا کر اسے چلتے پانی میں بہائیں اللہ کے

حکم سے مفرور واپس آئے گا۔ اور اس دوران مفرور کا مکمل تصور باندھ کر سورۃ الناس کو بعد نماز عشاء (۴۱) مرتبہ پڑھ کر تصور رکھ کر دم کیا کرے۔

## (۱۱۲) غیبی خبر

اگر کسی بھی بات کے متعلق استخارہ کے ذریعے معلوم کرنا ہو تو اس تکسیر کو زعفران سے لکھ لے اور اس پر گاہے بگاہے سورۃ الناس کو اسی مقصد کی خاطر روزانہ (۱۱۰) کی مقدار میں پڑھ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیا کرے اس عمل کو کم از کم (۲۱) دنوں تک کرے اور بوقت ضرورت کسی بھی بات کے متعلق پتہ لگانے کیلئے باوضو حالت میں اس تکسیر کو قرآن مجید میں رکھ کر اپنی آنکھوں کو بند کر کے اس بات کے متعلق پورا تصور باندھے تو کچھ ہی دیر بعد کسی طریقے سے اس بات کے متعلق صحیح طور پر آگاہ کیا جائے گا۔ پھر اس بات پر عمل کرے اللہ کے حکم سے اس بات کے متعلق ذرا بھی شک نہیں ہوگا اور عمل کرنے پر صحیح پائے گا۔ انشاء اللہ

قل اعوذ برب الناس ملک الناس

الولی فلاں بن فلاں علی المحب

فلاں بن فلاں الولی

اس کے علاوہ اس تکسیر کو کسی بھی مقصد کی خاطر لکھ کر جائز مقصد کی تکمیل کی خاطر لکھ کر عمل میں لائیں اللہ ضرور کامیابی دے گا۔ لیکن اس تکسیر کو ناجائز کبھی بھی استعمال میں نہ لائے ورنہ اپنے فائدے ونقصان کا وہ خود ذمہ دار ہوگا۔



## (۱۱۳) صدقہ وخیرات

اگر کوئی اتنا بڑا کام ہو جو ناممکن بن چکا ہو اور لاکھ کوششوں کے بعد بھی ادھورا ہی رہے تو اس سورۃ کے ذریعے ختم کی شکل میں اس کا ورد اس طریقے سے کریں اللہ کے حکم سے سے پاک کلام کے ذریعے وہ کام ضرور پورا ہوگا جو اللہ کے نزدیک جائز حیثیت رکھتا ہوگا۔

## (۱۱۴) بے گناہ قیدی

اگر کسی کا کوئی عزیز ناجائز طور پر گرفتار ہو گیا ہو اور اس کی رہائی کا کوئی بھی وسیلہ نہ بنتا ہو تو کچھ مقدار میں سفید چاول لا کر اسے ابال کر اس پر دودھ ڈالیں اور اس پر قدرے شکر یا چینی ملا کر دریا یا نہر کے کنارے شام کے وقت رکھ دیں اور گھر آ کر خود اور اس قیدی کو ہدایت کریں کہ سورۃ الناس کو اس طرح پڑھے اور اللہ سے اپنی رہائی کی دعا کرے اگر اللہ نے چاہا تو چند دنوں کے اندر بری ہوگا۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم قل اعوذ برب الناس ملک الناس الہ الناس من شر الوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنۃ والناس وبحق لاالہ الا انت سبحانک انی کنت من الظلمین۔

## (۱۱۵) دولت میں برکت

اگر کسی فرد کی دولت میں برکت نہ رہی ہو تو وہ بروز اتوار یا منگل اس باغ میں جائے جہاں انار کا پودا ہو پھر اس کے وہ پھول توڑے جن کا رخ مشرق کی طرف ہو پھولوں کو توڑنے والا عمل بھی سورۃ الناس کو پڑھ کر توڑے اور کسی سفید رومال میں رکھ کر گھر لا کر سورۃ الناس کو اس طریقے سے پڑھے اور ان پھولوں کو بعد اس عمل کے اسی کپڑے میں رکھ

کراس پر موتیے کا عطر لگا کر دم کر کے جہاں روپے رکھنے کی جگہ ہو وہاں پر رکھ دے اللہ کے حکم سے اگر اس میں ایک روپیہ بھی ہوگا تو اس میں اتنی برکت ہوگی جو ایک سو روپے کی حیثیت رکھتا ہوگا۔ انشاءاللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم. قل اعوذ برب الناس ملک الناس اله الناس من شر الوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنة والناس وبحق یا طاهمیر یا طاهمیر و بحق جبرائیل عزرائیل میکائیل اسرافیل هشمائیل کشمائیل مشمائیل وبحق قل اگر ہو سکے تو اس عبارت کو جس کپڑے میں پھول رکھے ہوں اس پر زعفران سے لکھ کر رکھے مال و دولت چوری سے محفوظ رہیں گے۔ اور ان میں برکت ہوگی۔ انشاءاللہ۔

## (۱۱۶) زیارت حضور نبی کریم ﷺ

اگر کوئی سچا عاشق سرکار کی زیارت کرنے کا خواہش مند ہو تو اپنے آپ کو دنیاوی غلاظتوں سے پاک کرے اور ظاہری و باطنی پاکی کے ساتھ رات کو بعد نماز عشاء چراغ کو جلا کر سورۃ الناس کو (۱۰۰) مرتبہ پڑھنے کا معمول بنائے اور اس عمل کو اتنے دنوں تک پڑھے جب تک مدعا حاصل نہ ہو اللہ کے فضل سے اگر نیت سچی ہوگی تو زیارت ضروری ہوگی۔ اور زیارت نہ ہونے کی وجہ بھی وہ فرد بن سکتا ہے جس کو پاکی یا پلیدی کی شناخت نہ ہو۔ اس لیے اس عمل کو خاص طور پر پاکی کے ساتھ کریں ورنہ گناہ گار ہونے کے ساتھ نقصان بھی ہو سکتا ہے۔

## (۱۱۷) سرکش دشمن

اگر کسی آبادی میں کوئی ایسا دین کا دشمن بن گیا ہو جو اللہ کی مخلوق کے ساتھ دن



بدن اور زیادہ سے زیادہ زیادتیاں کرتا ہو اور دوسروں کی لاکھ اصلاح کرنے کے باوجود بھی باز نہ آتا ہو تو اس کو جائز سزا دینے کے لیے کانٹے دار درخت کے چند کانٹے اور اس کے مرجھائے پھول جو نیچے گرے ہوں ان پر اتوار کے دن زوال کے وقت سورۃ الناس کو اس دشمن کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھیں اور اسے دریا سے پانی لا کر کسی برتن میں بھر کر ان کانٹوں کو اس پانی میں ڈال کر آگ پر رکھ دیں اور تیز آگ جلائیں تاکہ کانٹے زیادہ سے زیادہ گرم ہوں۔ جب تین دن گزر جائیں تو اس دشمن کی گزرگاہ میں ان کانٹوں سمیت پانی کو بھی گرا دیں یا اس کے گھر میں ان کانٹوں اور پانی کو ڈال دیں اللہ کے حکم سے وہ ظالم اللہ کی گرفت میں گرفتار ہوگا۔ اور اللہ کی مخلوق کو سزا دینے کے قابل نہیں رہے گا۔ اس عمل کو کرنے سے پہلے اچھی طرح سے سوچ لیں کہ یہ جائز ہو۔

## (۱۱۸) گھر مکان کی حفاظت

اگر کسی کے گھر میں ہر وقت بے ترتیبی سے لڑائی جھگڑا اور فتنہ وفساد برپا رہتا ہو اور اس کی کوئی صحیح وجہ بھی معلوم نہ ہو رہی ہو تو سورۃ الناس کو اس طرح زعفران سے لکھے اور فریم کروا کر اپنے گھر میں مین دروازے کی چوکھٹ کے اوپر لگائے اسی طرح دوکان پر بھی لگائے اللہ کے فضل سے دوکان اور مکان میں اللہ کی خاص برکت ہوگی۔ یہ سورۃ الناس کو لکھنے کا ایسا طریقہ ہے جس کو لکھتے لکھتے قلم اٹھائی نہیں جاتی اس کو اس لیے درج کیا جا رہا ہے تاکہ کسی کو لکھنے میں کوئی وقت محسوس نہ ہو۔ اس کے علاوہ اس کے جو بھی خواص ہیں وہ آگے درج ہوں گے۔

## (۱۱۹) حاملہ خاتون

اگر کوئی عورت حاملہ نہ ہو رہی ہو تو سات دنوں تک سات علیحدہ علیحدہ کاغذوں پر

سورۃ الناس شریف کو اس طرح زعفران سے لکھ کر اس کاغذ کو گڑ میں لپیٹ کر گولی کی شکل میں صبح نہار منہ کھائے اللہ کے حکم سے حاملہ ہو گی لیکن اس عمل کو کرنے کے دوران خاوند سے ہم بستری نہ کرے اور ایک عدد زائد اس عبارت کو لکھ کر پانی میں یا گلاب کے عرق میں ڈال کر اس کو بھی گولی کھانے کے بعد دوائی کے طور پر بعد میں پیئے اور دن میں بھی کافی مرتبہ اس کا استعمال رکھے اللہ کے حکم سے مدعا حاصل ہو گا۔

## (۱۲۰) حاملہ پر سفلی اثرات

اگر کسی خاتون پر سفلی علم کے اثرات پائیں جائیں یعنی اس عورت کا آپریشن کرنے والے صاحبان خود بھی حیران ہوں کہ اس عورت کا آپریشن نہیں ہو سکتا اور کسی وجہ سے صورت حال آپریشن کی ہی بن گئی ہو تو اس عبارت کو لکھ کر پانی میں ڈال کر اس حاملہ کو اس کا پانی بھی پلایا جائے اور اس کو نقش کے طور پر زعفران سے لکھ کر اس کے گلے میں باندھا جائے اللہ کے حکم سے اسی وقت اس عورت پر کیے گئے سفلی علم کا خاتمہ ہو گا۔ پھر بعد ولادت اس نقش کو بچے کے گلے میں پہنایا جائے اللہ کرم فرمائے گا۔

بسم الله الرحمن الرحيم. قل اعوذ برب الناس ملک الناس اله الناس من شر الوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنة والناس وبحق لا اله الا هو الرحمن و بحق الصلوة والسلام عليک يا رسول الله.

## (۱۲۱) بربادی دشمن

اس عمل کو ناجائز ہرگز مت کریں اگر کوئی دین اسلام کا دشمن ہو تو تب یہ عمل جائز ہو گا۔ اس میں کامیابی حاصل کرنے کے لیے پیپل کے سات پتوں پر علیحدہ علیحدہ سورۃ



الناس کو مفردات میں اس طرح لکھے اور بعد لکھنے کے اس دشمن کا نام مع والدہ کالی سیاہی سے لکھ کر جہاں سے دشمن پانی پیتا ہو اس کو اس پینے والی جگہ پر ڈال دے یا خود اس کو پانی میں ڈال کر اس کا اثر نکال کر اس پانی کو اس پانی میں حلائے جہاں سے دشمن پانی پیتا ہو اللہ کے حکم سے دشمن مقہور ہو گا۔ اس عمل کو سات دنوں تک کرے اگر اس عمل کے لیے پانی پلایا نہ جا سکے تو ان پتوں کو کسی کالے کپڑے میں رکھ کر دشمن کے گھر میں دفنا دے بحکم خدا دشمن روز بروز نئی اذیتوں میں گرفتار ہو گا۔

ق ل ا ع وذ ب ر ب ال ن اس م ل ک ال ن اس ال ہ ال ن ا
س م ن ش ر ال و س و اس ال خ ن اس ال ذ ی ی و س و س ف ی ص
د و ر ال ن اس من ن ال ج ن ت و ال ن اس ف س ی ک ف ی ک ہ
م ال ل ہ و ہ و ال س م ی ع ال ع ل ی م.

## (۱۲۲) زبان بندی

سورۃ الناس شریف کو اس فرد کا مکمل تصور باندھ کر روزانہ ہر فرض نماز کے بعد (۷۰) مرتبہ پڑھے اللہ کے حکم سے اس فرد کی زبان بندی ہو گی جو زیادہ درازی کرتا ہو گا۔

## (۱۲۳) زبان بندی

اگر کوئی کسی کے خلاف بہت زیادہ زبان درازی کرتا ہو اور کسی بھی طرح اصلاح کرنے کے باوجود بھی باز نہ آتا ہو تو اس عمل کی عبارت کو لکڑی کی تختی پر کالی سیاہی سے لکھ کر اس کے نیچے دشمن کا نام مع والدہ لکھ کر اسے جس کی زبان بندی کرنی ہو وہاں پر زمین میں دفن کر دے اور اگر وہاں اس عمل کی عبارت کو دفنا نہ سکے تو اپنے گھر میں جہاں چولہا جلتا ہو وہاں اس کو دفن اس طریقے سے کرے کہ آگ سے جل نہ جائے اللہ کے حکم سے اس کی

زبان بندی ہوگی۔

قل اعوذ برب صم بکم عمی فھم لایعقلون ملک الناس صم بکم عمی فھم لایفقھون الہ الناس صم بکم عمی فھم لا یمکرون من شر الوسواس الخناس صم بکم عمی فھم لا ینطقون الذی یوسوس فی صدور الناس صم بکم عمی فھم لا یتکلمون من الجنۃ والناس صم بکم عمی فھم لا یبصرون فلان بن فلان۔

## (۱۲۴) زبان بندی

اگر کسی کی زبان خاطر خواہ چلتی ہو اور وہ اپنی زبان سے دوسرے معصوم لوگوں کا دل توڑتا ہو تو اس نقش کو سرخ روشنائی سے لکھ کر نیچے اس کا نام لکھے جس کی زبان بندی کرنی ہے اسے ایک عدد کسی پرانے پیپل کے درخت پر اس طرح لٹکائے کہ ہوا سے ہلتا رہے دوسرے کو جہاں آگ جلتی ہو وہاں دفن کرے تیسرے کو چلتی نہر یا دریا کے کنارے پر دبائے اور چوتھے کو اگر صاحب عمل مرد ہو تو اسے اپنے سیدھے بازو پر باندھے اور اگر کوئی خاتون ہو تو اسے اپنے الٹے بازو پر باندھے اللہ کے حکم سے اگر کوئی ناجائز زبان چلاتا ہوگا تو اس عمل کی بدولت اس کی اصلاح ہوگی اور وہ ناجائز زبان چلانا ترک کردے گا۔ انشاء اللہ





## (۱۲۵) دوکان اور گھر سے دل اکھاڑنا

یہ عمل بھی ناجائز ہرگز نہ کیا جائے کیونکہ اس طرح کے اعمال کرنے کا مطلب اللہ کے غضب کو آواز دینے کے برابر ہے۔ اس لیے کوئی اسلام کا دشمن اپنے اوچھے ہتھکنڈوں سے کسی مسلمان کو اذیت دیتا ہو اور ہر مرتبہ اسے نقصان سے دوچار کرتا ہو تب اسی سلسلے کے پیش نظر اگر کسی دشمن کی ایذا رسانی کی خاطر اس کا کاروبار اور اس کے گھر سے متعلق بے عزتی کرنا فرض بن جائے اور اس عمل کو کرنے والا اللہ کا تابعدار ہو تو اس نقش کو مٹی کی ایک چھوٹی سی کلیا میں رکھے اور اس کے اوپر اور نیچے کالے ماش ڈال دے اور اسی کلیا پر سورۃ الناس کو دشمن کے نام کے اعداد کے مطابق اور اس میں ان اعداد کا اضافہ کر کے اسی وقت پڑھ کر کلیا پر دم کر کے اگر دشمن کی دوکان پر عمل کرنا ہو تو اس سفاک کے نام کے اعداد کے ساتھ ان اعداد کا اضافہ کر کے سورۃ الناس شریف پڑھے (۸۱) اور اگر کسی کو گھر سے گمراہ کرنا ہو تو ان اعداد کا اضافہ رکھے (۲۲۵) اور اس کلیا کو اور بعد دم کرنے کے مٹی کا ڈھکن دے کر اوپر آٹے کا لیپ کردے اور دشمن کی دوکان پر عمل نمبر (۸۱) والا دفن کرے پھر دیکھے کہ اس جلالی عمل کی بدولت وہ دشمن کیسے چند دنوں میں ذلیل اور رسوا ہوتا ہے۔ اور اس کا کاروبار کیسے تباہ برباد ہوتا ہے۔ اس لیے اس عمل کو سوچ سمجھ کر کرنے کا قدم اٹھائیں۔

## (۱۲۶) بغض وعداوت

اگر جائز کسی دو اشخاص کے درمیان پھوٹ ڈلوانی ہو اور ان میں بغض وعداوت کا مطلب رکھتے ہوئے ایک انڈے پر ان اشکال کو ترتیب دے اور دو اشخاص کا مکمل تصور باندھ کر سورۃ الناس کو (۲۵۱) مرتبہ پڑھ کر اس انڈے پر دم کر کے اس کو ان دونوں کے درمیان دفن کرے جہاں وہ دونوں بیٹھتے ہوں۔ یا اس انڈے کو ان کے درمیان چھوڑ دے

اللہ کے حکم سے وہ دونوں ہی چند دنوں میں اس عمل کی بدولت آپس میں بغض وعداوت رکھیں گے۔ اگر اس انڈے کو پھوڑ بھی نہ سکے تو اس انڈے کو کسی اجڑے ہوئے درخت کی جڑ میں دفنادے اور وہاں پر اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھے اللہ کے حکم سے جائز بغض وعداوت قبول ہوگی۔

وله الاسماء ع ۵۳۱۲۶۵۲

عمرس ۶۲ع ولام ۷۷۷۴۳۸۵۹

سلحح وسلحح وسلحح وسلحح وسلحح وسلحح

## (۱۲۷) فتنہ وفساد

اگر کسی اسلام کے دشمن کا گھر تباہ و برباد کرنا ہو تو چوراہے سے چار عدد روڑ اٹھالائے اور عیسائیوں کے قبرستان سے ایک مٹھی مٹی پرانی قبروں سے لائے ان دونوں کو آپس میں ملا کر اس پر سورۃ الناس کو جس کا گھر تباہ و برباد کرنا ہو اس کے نام کے اعداد کے



مطابق پڑھ کر اسے کالے کپڑے میں لپیٹ کر دشمن کے گھر ایسی جگہ رکھے جہاں جھاڑو نہ دیا جاتا ہو چند دنوں کے اندر اندر اس کے گھر فتنہ وفساد برپا ہوگا۔ اور تب تک یہ فتنہ برپا رہے گا جب تک اس عمل کو وہاں سے نکال نہ لیا جائے اس لیے اس عمل کو کرنے سے پہلے کافی مرتبہ سوچ سمجھ کر ایسا قدم اٹھائیں یہ عمل ہرگز خطا نہیں کرتا۔

## (۱۲۸) دنوں کی گردش

اگر کوئی اپنی ہی کوتاہیوں سے کربناک اذیتوں میں پھنس گیا ہو اور دن بدن ترقی کی بجائے الٹا پست و نیچے درجے میں پہنچ چکا ہو اور توبہ واستغفار کا طالب ہو اور دوبارہ اپنی اصل جگہ پر پہنچنا چاہتا ہو تو سورۃ الناس کو ہر فرض نماز کے بعد اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور اللہ سے زیادہ سے زیادہ اپنی ترقی اور گناہوں کی معافی کی دعا کرے اللہ کے حکم سے دوبارہ اسی مقام پر فائز ہوگا۔

## (۱۲۹) تشخیص مرض

اگر کسی کو ایسا مرض لاحق ہو جس کا نہ تو مرض سمجھ میں آرہا ہو اور نہ ہی کوئی دوا اثر کر رہی ہو تو سورۃ الناس کو فجر کی نماز کی اذان کے فوراً بعد سو مرتبہ پڑھے اور پاس پانی بھی رکھے جب اچھی طرح سے مراقبہ کی حالت میں اس طرح پڑھ لے تو اس پانی پر دم کر کے اس مریض کو یہ پانی پلائے اللہ کے حکم سے یہ دم شدہ پانی طلسماتی طور پر اپنا اثر دکھائے گا اور اس عمل سے یا تو مرض کھل کر سامنے آئے گا یا اس کا خفیہ علاج ہی ہو جائے گا اس طرح اگر مریض اس پانی سے شفاء محسوس کرے تو اس کو روزانہ اسی طرح اپنی آنکھیں بند کر کے مراقبہ کی حالت میں سورۃ الناس کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائے اللہ اپنا کرم فرمائے گا۔ انشاء اللہ

## (۱۳۰) جنسی کشش

اگر کسی مرد وعورت کے چہرہ پر کشش نہ ہو تو وہ ہر فرض نماز کے بعد سورۃ الناس کو (۴۱) مرتبہ پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اپنے منہ پر پھیر لیا کرے اور اس عمل کو کرنے سے پہلے اپنے آپ کو اچھی طرح آئینے میں دیکھ لے اور پھر بعد میں بھی اس کا اثر خود دیکھ لے اللہ کے فضل سے چہرے پر ایسی کشش ضرور پیدا ہوگی کہ دیکھنے والا خود صاحب عمل کے پیچھے پھرے گا۔

## (۱۳۱) حفاظت حمل

اگر کسی عورت کو حمل کے ضائع ہونے کا اندیشہ ہو یا ایسا کئی مرتبہ ہو چکا ہو اور اس کا صحیح علاج نہ ملتا ہو تو سورۃ الناس کو اس خاتون کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اللہ کے حکم سے حمل کی مکمل حفاظت ہوگی۔ اور کوئی بھی کسی عمل کے ذریعے اس حمل کو ضائع نہیں کر سکے گا۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم قل اعوذ برب الناس ملک الناس اله الناس من شرالوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس من الجنة والناس وبحق سبحان الله و بحمده سبحان الله العظیم وبحق سبحان الجلال والاکرام لا اله الا الله و بحق سبحان ذی القوة المتین و بحق لا اله الا الله سبحان القادر المقتدر و بحق لا اله الا الله.

## (۱۳۲) چلہ سورۃ الناس شریف

اگر کوئی مرد سورۃ الناس کا چلہ کرنے کی خواہش رکھتا ہو تو اس میں مکمل کامیابی کے لیے اس سورۃ شریف کے تین چلے کرنے پڑیں گے اور اب جو کوئی بھی ان تین چلوں کو کرنے میں بھرپور کامیاب ہوگا وہی اس کے مخفی اسرار سے مکمل واقفیت حاصل کر سکے گا اور



اپنے تمام دنیاوی امور میں کامیابی حاصل کرنے کے علاوہ اللہ کی مخلوق کو بھی اس فیض سے سرشار کر سکے گا۔ اب پرہیز جلالی و جمالی کا کامل پرہیز اور چلہ میں سو فیصدی کامیاب ہونے کے لیے اور اس کے مخفی اسرار سے مکمل واقفیت حاصل کرنے کے لیے میری کتاب شرائط چلہ کا بغور مطالبہ کرے اور اس کتاب میں لکھی تمام ہدایات پر عمل کرتے ہوئے آبادی سے کہیں دور کسی مسجد میں روزانہ رات کو بعد نماز عشاء سورۃ الناس کو (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھے اس عمل کو چالیس دنوں تک پڑھنا ہوگا یہ چلہ نمبر ایک ہوگا۔ پھر دس دنوں تک اپنے آپ کو آرام دے اور پھر اسی طریقے کے مطابق تیسرا چلہ اوپر مذکورہ ہدایات کے ساتھ کرے اور پڑھنے کی تعداد (۱۰۰۰) ہی رکھے اللہ کے حکم سے جو بھی اس چلہ کو کرنے میں کامیاب ہوگا وہ ان تمام کاموں میں با آسانی کامیاب ہو سکے گا۔ جو ناممکن نظر آتے ہیں اس لیے تمام ہدایات پر عمل کیجئے اور کامیاب ہونے پر ان امور پر حکومت کیجئے اور اگر یہ چلہ کسی خاتون نے کرنا ہو تو وہ بھی پرہیز جلالی و جمالی کرتے ہوئے چلہ کو کرے اور ان دنوں میں اس چلہ کو ترک کرے جن دنوں میں ناپاک ہو پھر اپنے ان گزرے دنوں کو آئندہ دنوں میں شمار کر کے اس کے چلہ مکمل کرے اللہ ضرور سچی لگن رکھنے والوں کو کامیاب و کامران کرتا ہے۔ اس چلہ کے بے شمار فوائد ہیں جو چلہ کرنے کے بعد واضح حالت میں اپنا اثر دکھائیں گے۔ مثلاً اگر کوئی جادو، ٹونہ، آسیب، سحر میں مبتلا ہو تو صاحب چلہ فرد اسکو سرسوں کے تیل پر دم کر کے دے اور سر پر مالش کرنے کی ہدایت دے اس دم شدہ تیل کے اثر سے جو بھی غیر مخلوق ہوگی وہ جل جائے گی جا کہیں بھاگ جائیگی۔ اس طرح کے اوپر بہت سے مخفی اسرار اسی پر ظاہر ہوں گے جو سورۃ شریف کا چلہ کرے گا۔ کیونکہ اس سے کتاب کا حجم بڑھ جائے گا اور مقصد کہیں کا کہیں نکل جائے گا۔ اس لیے وہ بھی محنت کرے اور اسکے ذریعے پیدا ہونے والے اثرات کا بغور خود مشاہدہ کرے۔

## (۱۳۳) سورۃ الناس کا دم شدہ تیل

اس تیل میں دم کے ذریعے اثر پیدا کرنے کے لیے سب سے پہلے لازم ہے کہ سورۃ الناس شریف کو پرہیز جلالی و جمالی کرتے ہوئے (۴۰) دنوں تک سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھ لے اس میں خواہ وہ سارا دن پڑھائی کرے اور ساری رات یہ صاحب عمل کی ہمت کی بات ہے۔ لیکن اس عمل سے مناسبت رکھنے کے لیے (۴۰) دنوں تک سوا لاکھ کی تعداد کو پورا کرنا لازمی اور ضروری ہے۔ پھر اس تیل میں ایک خاص قسم کا اثر اور طاقت پائی جائے گی اور نیچے درج شدہ تمام کاموں میں اس تیل کو استعمال کرنے والے افراد خود حیران ہوں گے کہ بڑے سے بڑا کام کتنی جلدی اور زود اثر کیسے ہوتا ہے۔ (ہدایت) اگر کسی فرد کا اس چلہ کے متعلق کوئی غلط خیال نہ ہو تو وہ یہ بات ضرور یاد رکھے کہ دوران چلہ یا بعد میں اس احساس کو کبھی بھی محسوس نہ ہونے دے کہ میں نے چلہ کیا ہے اور مجھ سے کوئی بھی موکل نہیں آ کر ملا یا مخفی اسرار میں سے مجھے کوئی بھی اسرار معلوم نہیں ہوا اس قسم کے خیالات کو اپنے دل میں قطعی کوئی جگہ نہ دے بلکہ یہ چلہ و عمل صرف دم شدہ تیل کی حد تک سو فیصد ایک کرنٹ کا اثر رکھتا ہے۔ بس چالیس دنوں تک سورۃ الناس کو پڑھے اور دم کے ذریعے اپنا کام کرے اللہ کے حکم سے زبان میں وہ تاثیر پیدا ہوگی کہ خود بھی حیران ہوگا۔

## (۱۳۴) نیند نہ آنے کیلئے

اگر کسی فرد کی کسی نے سفلی علم یا جادو سے خواب بندی کر دی ہو تو سرسوں کے تیل پر سورۃ الناس کو (۲۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ اور مریض کو ہدایت کرے کہ روزانہ اس تیل کی مالش کیا کرے اللہ کے حکم سے اگر کسی نے خواب بندی بھی کی ہوگی تو اس کے اثرات باطل ہونگے۔ اور مریض اپنے جسم میں سکون اور اطمینان کے ساتھ نیند بھی پوری کرے گا۔



## (۱۳۵) بچہ دودھ نہ پیئے

تو کچھ مقدار میں زیتون کے تیل پر سورۃ الناس (۷) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور ہدایت کرے کہ اس تیل کو بہت تھوڑی مقدار میں روئی پر لگا کر دونوں کانوں میں رکھے اللہ کے حکم سے بچہ دودھ کی طلب کرے گا۔ اگر بچہ کسی بھی وجہ سے دودھ نہیں پیتا ہوگا تو بحکم خدا اس عمل سے وہ اثرات باطل ہوں گے۔ جس سے پریشانی آتی ہے۔

## (۱۳۶) تمام امراض و آفات سے محفوظ

اگر کسی پر بھی غیر افراد نے جادو یا سفلی علم کے ذریعے اس کی زندگی کو جہنم بنا دیا ہو اور اصل بات بھی سمجھ میں نہ آ رہی ہو تو کچھ مقدار میں پاک روئی پر تھوڑا سا تیل سرسوں کا لگا کر اس پر عطر لگائے اور دونوں کو آپس میں ملائے پھر اس پر روزانہ (۱۰۰) کی تعداد میں سورۃ الناس کو پڑھ کر اتنے دنوں تک دم کرے جب تک تیل اس روئی میں خشک نہ ہو جائے جب تیل روئی میں خشک ہو جائے تو اس پر تازہ عطر لگا کر کسی چاندی کی چھوٹی سی ڈبیا میں محفوظ کر کے گلے میں باندھے اللہ کے حکم سے وہ فرد تمام قسم کی وبائی اور اندرونی امراض سے محفوظ رہے گا۔ انشاءاللہ

## (۱۳۷) حب

اگر میاں بیوی آپس میں صلح سے نہ رہتے ہوں اور ان کی حرکات سے گھر کے دوسرے افراد بہت تنگ آ چکے ہوں تو پاؤ سرسوں کے تیل پر بعد نماز عصر سورۃ الناس کو (۱۰۰) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور آخر میں دونوں میاں بیوی کا نام اس طرح لے فلان بن فلان علی الحب فلان بنت فلان اور سورۃ کو پھر شروع سے پڑھے تیل میں

زیادتی پیدا کرنے کے لیے اس میں دوسرا نیا تیل نہ ملائے بس اتنے تیل پر دم کرے جتنا استعمال کے بعد ختم ہو جائے اس تیل کو ختم نہ ہونے تک روزانہ بعد نماز عصر دم کر کے رکھ لیا کرے اور دونوں میاں بیوی اس تیل کی سر پر مالش کیا کریں۔ اللہ کے حکم سے ان میں ایسی کوئی بھی وجہ پیدا نہیں ہوگی۔ جو لڑائی و غصہ کا سبب بنے۔

## (۱۳۸) دشمنوں میں جنگ

اگر کوئی دین کا دشمن اپنی باتوں سے کسی مسلمان صفت انسان کا دل دکھاتا ہو اور وہ بے بس ہو چکا ہو تو صاحب عمل اس کو سرسوں کے پاؤ تیل پر (۱۰۰) مرتبہ سوۃ الناس کو پڑھ کر دم کرے اور جب بھی ایک مرتبہ سورۃ شریف پڑھ لے تو آخر میں اس طرح کہے فلان بن فلان علی البغض والعداوت فلان بن فلان یہاں دشمنوں کا نام لیکر اپنے مقصد کا مکمل تصور رکھے پھر اس کو ہدایت کرے کہ اس تیل کو کسی چراغ میں جلائے اور جہاں وہ دشمن رہتا ہو یا تو اس دھوئیں کو ان کے گھر کی طرف حرکت دے اور سورۃ الناس کو پڑھ کر ساتھ ہی ساتھ خود دم کر کے ان کو تصور میں پھونک مار دیا کرے اللہ کے حکم سے ان دشمنوں کی آپس میں جنگ ہوگی۔

## (۱۳۹) بھوت پریت کا اثر

اگر کسی مرد یا خاتون کو ایسا ظالم جادو کر دیا ہو جس سے اس کے جسم میں بھوت یا کوئی غیر انسانی مخلوق حلول کرتی ہو اور کسی بھی علاج سے شفاء نہ ہو تو کسی سفید کاغذ کو عطر سے معطر کرے (سفید کاغذ وہ استعمال کرے جس پر لائنیں نہ لگی ہوں) اور اس کاغذ پر سارا عمل اس طرح تحریر کرے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم قل اعوذ برب الناس ملک الناس اله الناس من شرالوسواس الخناس الذی یوسوس فی صدور الناس



من الجنة والناس وبحق لوانزلنا هذا القرآن علی جبل لرایته خاشعا متصدعا من خشیة الله و تلک الامثال نضربها للناس لعلهم یتفکرون (تا الخ) و هو العزیز الحکیم وبحق قل اوحی الی انه استمع نفر من الجن فقالوا انا سمعنا قرآنا عجبا یهدی الی الرشد فامنا به ولن نشرک بربنا احدا وانه تعالی جد ربنا ماتخذ صاحبة ولا والداوانه کان یقول سفیهنا علی الله شططا. اس تحریر کو زعفران سے لکھے اور کچھ مقدار میں زیتون کا اتنا تیل لے جو اس صرف ایک مرتبہ ملتے ملتے ختم ہو جائے اس تیل پر سب سے پہلے سورۃ الناس کو (۱۰۰) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اپنے مقصد کا مکمل تصور باندھے پھر اس مریض کا نام مع والدہ ہر مرتبہ سورۃ کے آخر پر لے اور اس کاغذ پر اس تیل کو پاک روئی کی مدد سے ملتا جائے اور سورۃ کا ورد کرتا جائے جب یہ خشک ہو جائے تو اس پر خوبصورت خوشبو والا عطر لگا کر اسے تعویذ کی طرح بند کرے۔ اور چاندی کے بنے ہوئے نقش میں رکھ کر اس مریض کو دے تا کہ وہ اسے اپنے گلے میں باندھے اللہ کے حکم سے اس کے اثرات دیکھنے سے تعلق رکھتے ہیں۔

## (۱۴۰) مرگی کا مرض

اگر کسی کو بھی روحانی علاج سے مرگی کے مرض سے نجات نہ ملتی ہو تو صاحب عمل سورۃ الناس کو تلوں کے تیل پر بعد نماز عصر اگر بتیاں سلگا کر (۱۵۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور سفید مرغ کو تازہ ذبح کروا کر اس کا خون حاصل کرے اور پاک روئی کی چھوٹی چھوٹی باریک بتیاں بنائے اور ان بتیوں کو اس خون میں رکھے تا کہ روئی سارا خون جذب کر لے بعد ختم ہونے کے مریض کو ہدایت کرے کہ روزانہ بعد نماز مغرب اس تیل کو چراغ میں ڈال کر ایک بتی اس میں ڈالے اور اسکے سامنے بیٹھ کر اس کو جلتا ہوا دیکھے اور خود بھی سورۃ الناس

کو پڑھے اگرچہ اس کی طبیعت اس عمل سے ہوگی مگر علاج کو تا عمر کامیاب بنانے کے لیے یہ تھوڑی سی تکلیف برداشت کرنی دور ہوگی اسی طرح اس عمل کو گیارہ دنوں تک کرے اللہ کے حکم سے ان گیارہ دنوں کے اندر اندر مریض کامل صحت پائے گا۔ انشاءاللہ

## (۱۴۱) خاوند بدچلنی ترک کرے

اگر کسی شریف عورت کا خاوند غیر جگہ منہ مارتا ہو اور کسی بھی طرح سے اپنے گھر میں رہنے والے اصولوں کی تمیز بھول گیا ہو تو صاحب عمل فرد بعد نماز فجر زیتون کے تیل پر سورۃ الناس کو اس کے خاوند کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور اسے ہدایت کرے کہ اس تیل سے حلوا یا کوئی میٹھی چیز پکائے اور اپنے خاوند کو کھلائے اللہ کے حکم سے اگر خاوند اس دم شدہ تیل سے تیار حلوے کا ایک لقمہ بھی نگل گیا تو ساری زندگی تک خاوند اپنی ہر طرح کی بدچلنی کو ترک کرے گا۔ اور اس کا بند دماغ اس پاک کلام اور عمل کے ذریعے صاف ہوگا لیکن ہر عمل میں نام سائل مع والدہ تصور باندھ کر ضرور لیا کرے اس سے عمل میں دوہرا اثر پیدا ہوتا ہے۔

اس عمل سے اگر کسی کا خاوند ناجائز گھر میں جھگڑا کرتا ہو مار پیٹ کرتا ہو زبان درازی کرتا ہو یا کسی نشے میں مبتلا ہو تو اسی عمل کو کیا جائے اور اثر نہ ہونے کی صورت میں اسی عمل کو زیادہ دنوں پر ترتیب دے اور جب تک مدعا حاصل نہ ہو تب تک اس عمل کو ترک نہ کرے اللہ کے حکم سے اس عمل کے ذریعے وہ نتائج برآمد ہوں گے جو ایک طلسم یا جادو کا اثر رکھتے ہیں۔

## (۱۴۲) جسم میں دردیں

اگر کسی کے بھی جسم میں ایسی دردیں رہتی ہوں یا دن بدن دردیں بڑھتی ہی جا رہی ہوں اور ڈاکٹروں کی سمجھ سے یہ بات بالاتر ہو جائے تو صاحب عمل فرد سورۃ الناس کو (۱۲۱) کی تعداد میں بعد نماز عشاء پاؤ سرسوں کے تیل پر دم کر کے دے اور مریض کو ہدایت کرے



کہ کسی ایک مخصوص وقت روزانہ جہاں درد رہتا ہو وہاں اس تیل کی مالش کرے اور مالش کرنے کا طریقہ بھی اس طرح ہو کہ مالش کرتے کرتے تیل جسم کے مسام کے ذریعے اندر چلا جائے اللہ کے حکم سے دوبارہ کبھی بھی درد نہیں ہوگی۔ اس کے ساتھ پرہیز ہر چھوٹے و بڑے گوشت کا رکھے اور اگر کسی کو کسی چوٹ سے ایسا زخم بن جائے تو دن بدن پھیلتا ہی جائے اور کسی بھی دوا سے آرام نہ ملتا ہو تو اسی تیل کو اوپر مذکورہ طریقے کے مطابق استعمال کرے اور اس زخم پر اسی طریقے سے مالش کرے زخم وہی پر ٹھہر جائے گا اور اسی وقت سے شفاء اپنا اثر دکھانا شروع کرے گی۔ اگر کسی کے منہ یا جسم پر کالے دھبے پڑ گئے ہوں تو بھی اس تیل کی مالش کی جائے اللہ کے حکم سے چہرا صاف ہو جائے گا۔

## (۱۴۳) ذہن کی تیزی و پڑھائی

اگر کوئی بچہ یا بڑا پڑھائی میں کمزور ہو یا اسکا پڑھنے میں دل نہ لگے یا کوئی ایسی وجہ بن گئی ہو جس سے جو بھی پڑھے وہ بھول جائے یا کوئی ذہن کو تیز کرنے اور اس کی ترقی کرنا چاہے تو ان تمام مقاصد کے حصول کے لیے صاحب عمل فرد زیتون کا ایک بند ڈبہ منگوائے اور اسکا ڈھکن اتار کر اس پر بعد نماز فجر اگربتیاں سلگا کر اس پر سورۃ الناس کو (۱۱۱) کی تعداد سے پڑھے اور جو بھی اس کیفیت میں مبتلا ہو اس کو ہدایت کرے یعنی جو ذہن کی ترقی چاہتا ہو اور جس کو پڑھنے میں کوئی عارضہ لاحق ہو گیا ہو تو اسے سر پر مالش کرنے کے ساتھ اسی تیل کو روئی پر لگا کر اپنے کانوں میں بھی رکھے اور رات کو روزانہ تیل کے ختم ہونے تک اسی عمل کو کرے اور صبح اٹھ کر نہائے پھر اسی طرح اس عمل کو کیا جائے اللہ کے حکم سے جو بھی پڑھائی کے جسم عارضے میں مبتلا ہو گا وہ اس پاک کلام و عمل کے ذریعے اس پر فتح پائے گا اور اس کا ذہن کشادہ ہو۔ انشاءاللہ۔

## (۱۴۴) زبان بندی افسر

اس عمل پر کامیاب ہونے کے لیے دو مرغوں کو ذبح کرنا ہوگا ایک بالکل سفید اور ایک بالکل کالا سیاہ صاحب عمل فرد اس عمل کو کرنے سے پہلے اس بات کی تصدیق کرے کہ یہ عمل کرنا جائز ہے یا ناجائز اگر کوئی اپنے بھلے کے لیے اس عمل کو کروا رہا ہوگا تو صاحب عمل اس کو کرنے کا ارادہ کرے ورنہ یہ عمل ناجائز ہونے کی صورت میں اس صاحب کا پورا اثر ہی تباہ و برباد کردے گا جس کو اتنی محنت سے حاصل کیا گیا ہوگا۔ اب جس افسر کی زبان بند کرنی ہو جو بولتے وقت کسی بھی بھلے مانس انسان کا دل توڑتی ہو تو کچھ مقدار میں قند سیاہ کا تیل لیکر پہلے سفید مرغ کو ذبح کر کے اس کا سارا خون اس تیل میں ملائے یعنی خون کا آخری قطرہ تک اس میں ملا دے تو اس کے اندر روئی کی بتیاں بنا کر ڈالے ایک بتی کو بنا کر اس میں ڈالے اور دیکھے کہ اس نے کتنا خون جذب کیا ہے پھر دوسری بتی بنائے اسی ترتیب سے اتنی بتیاں بنائے جو اس خون کو جذب کرنے کے لیے کافی ہو بعد اس عمل کے تلوں کے تیل میں کالے مرغ کو ذبح کر کے اس کا خون پہلے بتائے گئے طریقہ کے مطابق نچوڑ کر اس میں ملائے اور دونوں مرغوں کا گوشت غریبوں میں تقسیم کردے پھر اس تیل و خون میں بتیاں تر کر کے ایک ہی وقت میں بیٹھ کر بعد نماز ظہر صاحب عمل اس افسر کے نام کے اعداد اور سائل کے نام کے اعداد کو آپس میں ملا کر سورۃ الناس کو پڑھے اور ان پر دم کرے پھر ان بتیوں کو تعویذ کی طرح بند کر کے سائل کو ہدایت کرے کہ جو سفید مرغ کے خون سے بتیاں بنائی ہیں ان کو کیلوں کی مدد سے کسی کیکر کے درخت میں زور زور سے ٹھونکے اور ہر بتی ٹھونکنے سے پہلے اپنی نیت و مقصد کا مکمل لحاظ رکھے اور کالے مرغ کے خون سے تیار بتیوں کو پیپل کی جڑ میں دفن کرے اور مقصد کا دھیان رکھے اس جلالی عمل کی بدولت اللہ کے حکم سے



وہ افسر کبھی بھی اپنی زبان کو اس فرد کے حق میں ناجائز استعمال نہیں کرے گا اس طرح اگر کسی بھی جائز طور پر زبان بند کرنی ہو تو اسی عمل کو کرے اور نام دشمن اور سائل ان دونوں کے نام کے اعداد حاصل کر کے اس تعداد کے مطابق سورۃ الناس کو پڑھ کر دم کرے اور دونوں مرغوں والا عمل کرے ہر حال میں کامیاب ہوگا۔

## (۱۴۵) قبضہ جنات

اگر کسی گھر میں جنات کا قبضہ ہو گیا ہو اور کئی روحانی علاج سے بھی اس کا حل نہ نکلتا ہو تو کسی طریقے سے بکرے کا تازہ خون حاصل کرے اور اس میں چنبیلی کا تیل ملا کر اس پر سورۃ الناس کو بعد نماز مغرب (۵۰۰) کی تعداد میں پڑھ کر دم کرے اور سائل کو ہدایت کرے کہ اس تیل کو اپنے گھر میں ہر کمرے میں روئی کی مدد سے تھوڑا تھوڑا کونوں میں اس طرح لگائے کہ نظر نہ آئے اس عمل سے گھر کی حصار ہوگی پھر اسی تیل میں روئی کی جتنی بھی بتیاں بن سکیں ان کو بھگو کر چراغ میں قبلہ رخ جلائے اللہ کے حکم سے جنات اس گھر میں نہیں رہ سکیں گے اور اپنا کیا ہوا قبضہ یہاں سے چھوڑ دیں گے۔

## (۱۴۶) دردسر و شقیقہ

اگر کسی کو سر میں درد رہنے کے علاوہ سر سے متعلق کوئی بھی عارضہ لاحق ہو گیا ہو تو اس کے ہمیشہ کے حل کے لیے پاؤ تیل سرسوں کا لا کر صاحب عمل اس پر سورۃ الناس کو اتنی تعداد کے مطابق پڑھے جتنے اس مریض کے نام کے اعداد ہیں پھر اس تیل کو گاہے بگاہے روئی پر لگا کر اپنی کنپٹیوں پر ان کی اس طریقے سے مالش کرے کہ تیل مسام کے ذریعے اندر داخل ہو اللہ کے حکم سے سر درد کے علاوہ درد شقیقہ کا بھی خاتمہ ہوگا اور سر سے متعلق تمام بیماریوں کے لیے بھی اسی عمل کو کریں۔

## (۱۴۷) زنا کی عادت ترک

اگر کوئی خدانخواستہ اس مرج میں ایسا پھنس گیا ہو کہ ذلیل بھی ہوتا ہو اور اپنی عادت کو بھی ترک نہ کرتا ہو اور کسی کی بھی بات نہ سنے تو اگر یہ عادت کسی مرد میں پائی جائے تو ایک سفید مرغ اس فرد کے نام کا لیکر اس کو ذبح کریں اور اس کا سارا خون سرسوں کے تیل میں ڈال کر اس کو آپس میں اچھی طرح ملائیں پھر اس پر صاحب عمل فرد سورۃ الناس کو بوقت زوال سے پڑھنا شروع کرا اور پڑھنے کی تعداد (۱۲۰) کرے اور سائل کو ہدایات کرے کہ اس تیل کو اس فرد کے سر پر لگا کر اس کے سر کی مالش کرے اللہ کے حکم سے اس جلالی عمل کی بدولت وہ شخص زنا کو ترک کرے گا اگر ترک نہیں کرے گا تو زنا کرنے پر قادر ہی نہیں رہے گا۔ اس کے لیے چاہے وہ کتنی ہی مردانگی حاصل کرنیوالی ادویات کو استعمال کرے سب کچھ اس عمل کے آگے اس مقصد کی خاطر بیکار ہے اس کا صرف ایک ہی توڑ ہے اور وہ ہے اس فرد کی سچے دل سے توبہ واستغفار جب تک وہ اللہ کے حضور توبہ تائب نہیں کرے گا تب تک وہ نامرد بن کر ہی جائے گا۔ اور آئندہ کیا اس قباحت سے محفوظ رہنے کے لیے اللہ سے وعدہ کرے کہ میں ایسا کام ہرگز نہیں کروں گا اگر یہ حرکات کسی خاتون میں پائی جائیں اور لاکھ نصیحتوں کے باوجود بھی وہ باز نہ آئے تو اس کا عمل ایک سفید مرغی کو ذبح کرے اور اس کا خون تلوں کے تیل میں ملائے اور اس تیل کی مالش اس کے سر پر کرے وہ خاتون بھی اگر ناجائز زنا کو ترک نہیں کرے گی تو کرب ناک اذیتوں میں مبتلا ہوگی۔ اس عمل کو کرنے والے دوسرے افراد مالش کرتے ہوئے سورۃ الناس کا ورد کرتے رہیں اور مالش کرتے کرتے سر پر پھونکیں بھی مارتے رہیں اللہ کے حکم سے مدعا حاصل ہوگا۔ انشاء اللہ



## (۱۴۸) حفاظتی دھاگہ

اس کو کوئی بھی تمام قسم کے شر پہنچانے والے انسان و جنات سے محفوظ رہنے کے لیے کیا جاسکتا ہے چند قطرے سرسوں کا تیل اس پر صاحب عمل فرد سورۃ الناس کو سائل کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور تیل پر دم کرے پھر ایک کالی ڈوری کو تیل میں اچھی طرح سے لگا لگا کر تیل کو ختم کردے اور سائل کو ہدایت کرے کہ اس کو اپنے گلے میں باندھے اور غسل خانے میں جانے سے پہلے اسے اتار کر اندر جائے اللہ کے حکم سے جب تک یہ حفاظتی ڈوری اس کے پاس رہے گی تب تک کوئی بھی انسان اور غیر انسانی مخلوق اس پر مسلط نہیں ہوسکے گی اس ڈوری کو کوئی بھی اپنے کسی بھی مقصد کی خاطر استعمال کرسکتا ہے۔ مثلاً اگر کوئی بچہ دودھ نہ پیتا ہو یا اسے مسان کی شکایت ہو تو اس ڈوری کو اس طریقے سے دے تاکہ وہ اسے اپنے گلے میں باندھے اگر کسی لڑکی کا رشتہ نہ ہوتا ہو تو اس ڈوری کو وہ لڑکی اپنے گلے میں پہنے اللہ کے حکم سے اس کا رشتہ اچھی جگہ طے ہوگا۔

## (۱۴۹) تسخیر

اگر کسی کو بھی جائز مقصد کے لیے مسخر کرنا ہو تو صاحب عمل فرد پاؤ زیتون کا تیل لا کر اس پر سورۃ الناس کو جس کو مسخر کرنا ہے اس کے نام کے اعداد اور سائل کے نام کے اعداد کو آپس میں ملا کر پڑھے اور اس تیل پر دم کرے پھر کچھ مقدار میں کالی مرچیں لیکر ان کو باریک پیس کر اس پر علیحدہ سے اوپر مذکورہ تعداد کے مطابق سورۃ الناس کو پڑھے اور دم کرے پھر ان کالی مرچوں کو روئی کے اندر لپیٹ کر اسے اس تیل میں جلائے اللہ کے حکم سے اس کی تسخیر ضرور ہوگی جسکے لیے یہ عمل کیا جائے انشاء اللہ اس عمل کو جب کے لیے بھی کیا جاسکتا ہے لیکن حب جائز ہونی چاہیے مثلاً اگر دو محبت کرنے والے جائز پیار کرتے ہوں

اور آپس میں شادی کرنا چاہتے ہوں تو سرسوں کے تیل میں کبوتر کو ذبح کرکے اس کا خون اس میں ملائے پھر اس پر دونوں طالب ومطلوب کے نام کے اعداد کے مطابق سورۃ الناس کو پڑھے اور روئی کو اس تیل میں بھگو کر چراغ میں جلائے اور دھوئیں کو محبوب کے گھر کی طرف حرکت دے اللہ کے حکم سے ان دو جائز پیار کرنے والوں کے درمیان حائل تمام رکاوٹوں کا خاتمہ ہوگا۔ اور ان کی جائز محبت کامیاب ہوگی۔ انشاءاللہ

## (۱۵۰) ہر بیماری سے محفوظ

اگر سرسوں کے تیل پر سورۃ الناس کو صاحب عمل (۱۲۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور کسی بھی بیماری کی خاطر اس کو سر پر مالش کرے تو اللہ کے حکم سے اس بیماری کا جڑ سے خاتمہ ہوگا جس کا تعلق خواہ ظاہری کیفیت سے ہو یا باطنی کیفیت سے دونوں صورتوں میں شفاء ہوگی۔

## (۱۵۱) زہریلا کیڑا کاٹ لے

اگر کسی کو کوئی ایسا کیڑا کاٹ لے جس کا زہر پورے جسم میں سرایت کر رہا ہو اور اس کی کسی بھی طریقے سے روک تھام نہ ہو رہی ہو تو تلوں کے تیل پر سورۃ الناس کو (۱۰۰) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور سائل کو ہدایت کرے کہ اس تیل کو اس متاثرہ حصے پر مالش کرے جہاں اس کیڑے نے کاٹا ہو اللہ کے حکم سے اسکے زہر کا مکمل خاتمہ ہوگا اس عمل کو مسلسل گیارہ دنوں تک کرکے ختم کرے خواہ اس کا اثر تین دنوں میں ہو یا دو دنوں میں لیکن گیارہ دنوں کی تعداد کو برابر کرنا ہوگا۔ اللہ کے حکم سے شفاء ہوگی انشاءاللہ



## (۱۵۲) بچہ یا بڑا بھاگ جائے

اس عمل کو اس طریقے سے کرے کہ اگر کوئی بچہ پڑھائی سے بھاگتا ہو یا ویسے ہی گھر نہ رہتا ہو تو سرسوں کے پاؤ تیل میں قند سیاہ کا تیل ملائے اور صاحب عمل فرد سورۃ الناس کو (۴۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور سائل کو ہدایت کرے کہ اس تیل کی مالش اس بچے کے سر پر کرے اگر مالش کرنے سے شفاء نہ ملے تو روئی پر اس تیل کو لگا کر ایک ایک قطرہ اس بچے کے کانوں میں ڈالے اور مالش والا عمل بھی جاری رکھے اللہ کے حکم سے کامیاب ہوگا اگر کوئی بڑا گھر سے بھاگ جائے اور اس کی خیر وعافیت کی کسی بھی طریقے سے خبر معلوم نہ ہو رہی ہو تو سرسوں کے تیل میں ایک چڑا ذبح کرکے اس کا خون ملائے اور اس میں روئی کی بتیاں بنا کر اپنے مقصد کا مکمل تصور رکھ کر ان بتیوں کو چراغ میں جلائے اور عمل کرنے والا بھی چراغ کو جلا کر سورۃ الناس کو مسلسل پڑھتا رہے اللہ کے حکم سے مفرور جہاں بھی ہوگا اس سے ایک قدم بھی آگے نہیں جا سکے گا اور گھبرا کر واپس ضرور آئے گا اگر کوئی چور چوری کرکے بھاگ جائے اور کسی بھی صورت اس کا سراغ نہ ملتا ہو تو پاؤ سرسوں کے تیل میں چوہے کا خون ملائے اور اس پر سورۃ الناس کو (۵۱) مرتبہ پڑھ کر دم کرے پھر اس میں روئی کی بتیاں بھگو کر اپنے مقصد کا مکمل تصور رکھے اور انہیں چراغ میں جلائے اللہ کے حکم سے چور جہاں بھی ہوگا وہیں کسی مصیبت میں گرفتار ہوگا اور جب تک اس مال کو واپس نہیں کرے گا اسے کسی بھی طور سکون نہیں ملے گا۔ اس لیے اس عمل کو کرنیوالا فرد اگر پہلے سے کسی کو مطلع کردے تو ہو سکتا ہے کہ اس عمل کے ڈر وخوف سے کوئی ان کا اپنا چوری کا سامان اسی جگہ رکھ دے جہاں سے اس نے چرایا ہے کیونکہ بعد اس عمل کے وہ ظاہر ہو کر رہے گا جو یقیناً چور ہوگا۔ اس لیے اس عمل کو کرنے سے پہلے سب کو آگاہ ضرور کریں۔

## (۱۵۳) پرانا نزلہ وزکام

اگر کسی کو بہت پرانے نزلے یا زکام کی شکایت ہو اور کسی بھی دوائی سے کوئی افاقہ نہ ہو رہا ہو تو سرسوں کے تیل پر سورۃ الناس کو (۲۱) مرتبہ پڑھ کر صاحب عمل دم کرے اور سائل کو ہدایت کرے کہ اسے اپنی ناک کے اوپر اپنی انگلیوں کی مدد سے مالش کرے اس عمل کی بدولت پرانے سے پرانا نزلہ وزکام ٹھیک ہوگا۔ اور اگر کسی کے کیرا بھی گرتا ہوگا تو اس عمل کی بدولت اس کی بھی اصلاح ہو جائے گی۔ انشاء اللہ

## (۱۵۴) نکسیر

اگر کسی کے ایسی نکسیر جاری ہو جائے جو بند ہونے کا نام ہی نہ لے اور کسی بھی دوائی سے آرام نہ ملتا ہو تو روئی کے سات پھوئے لیکر بتی کی شکل میں کسی لکڑی کو اندر رکھ کر اس کے اوپر روئی کو لپیٹے اور سرسوں کے تیل پر سورۃ الناس کو (۵۱) مرتبہ پڑھے اور دم کر کے ان ساتوں بتیوں کو اس تیل میں بھگوئے اور ہر بتی پر (۷) مرتبہ سورۃ الناس شریف علیحدہ سے پڑھے پھر مریض کو ہدایت کرے کہ اسے اپنی ناک کے پاس لے جا کر جلائے اور اس کی دھونی کو اتنا لے جتنا سونگھنے میں آسانی ہو دھوئیں سے تکلیف نہیں ہونی چاہئے اگر اسی وقت یا دو تین دنوں میں آرام مل جائے تو بھی سات دنوں کی تعداد کو پورا کریں۔ اور ان بتیوں کو سات دنوں تک جلائیں نکسیر کا مکمل علاج ہوگا۔ اس علاج کے بعد اللہ کے حکم سے دوبارہ نکسیر کی شکایت نہیں ہوگی۔

## (۱۵۵) گلے میں گلٹی

اگر کسی کے گلے میں رسولی یا گلٹی پیدا ہو جائے تو کالے تلوں کے پاؤ تیل پر سورۃ



الناس کو روزانہ (۱۰۰) مرتبہ پڑھے اور اس تیل کو بڑھانے کے لے اس میں اور تیل ہرگز نہ ڈالے بلکہ اسی تیل پر دم کر کے اسے ہی استعمال کرے پھر اس تیل کو اپنے گلے پر مالش کرے گلے کے اندر جو بھی گلٹی یا رسولی ہوگی وہ اسی تیل کے اثر سے ختم ہوگی اس عمل کو (۲۱) دنوں تک کیا جائے اگر تیل ختم ہو جائے تو پھر دوبارہ سے نیا تیل لا کر اس پر دم کرے اور اسے استعمال کرے اللہ کے حکم سے شفاء ہوگی۔

## (۱۵۶) حمل قائم ہونا

اگر کسی خاتون کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو صاحب عمل فرد زیتون کے تیل پر سورۃ الناس کو اس خاتون کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھے اور اسے ہدایت کرے کہ اس تیل میں سے روزانہ تیل کے ختم ہونے تک صبح نہار منہ ایک چمچ پیا کرے اور اس کو روئی کی مدد سے اپنی ناف کے مقام پر اندر لگا دے اور اس کے اوپر چپکنے والی ٹیپ کی مدد سے لگا رہنے دے اسے کم از کم ایک دن تک لگا رہنے دے پھر اگلے دن نئی روئی استعمال کرے ان عمل والے دنوں میں اپنے خاوند سے ہم بستری نہیں کرنی ہوگی۔ سات دنوں تک اس عمل کو کر کے ہم بستری کرے پھر اگلے سات دنوں تک پرہیز کرنا ہوگا پھر سات دنوں کے بعد ہم بستری کرے اسی طرح عمل کے دنوں کو پورا کرے اللہ کے حکم سے اس عمل کے متعلقہ دنوں سے پہلے حمل ٹھہرے گا۔ انشاء اللہ

## (۱۵۷) حاضرات

اس عمل کو بہت سے کاموں میں استعمال کیا جا سکتا ہے اور یہ ایک بہت بڑا حساب بھی ہے اس عمل کو کرنے کے لیے جو فرد پہلے سے بتائے گئے طریقہ کے مطابق چلہ کر چکا ہو تو اپنے مخصوص سرسوں کا تیل رکھے اور اس پر روزانہ (۱۰۰۰) کی تعداد میں سورۃ

الناس کو پڑھے اور اپنے پاس رکھے پھر بوقت ضرورت اگر کسی کی چوری ہوگئی ہو تو کسی بارہ سال کے لڑکی و لڑکے کو اپنے پاس باوضو حالت میں بٹھائے اور اس کے سر پر اس تیل کو لگائے اور ہاتھ کے تمام ناخنوں پر بھی تیل کو لگائے اور اس پر سورۃ الناس کو پڑھنا شروع کرے آہستہ آہستہ بچہ پر حاضرات کھلے گی اور چوری کرنے والے کا حلیہ اور چوری کا سامان چھپانے والی جگہ سب کچھ دکھایا جائے گا اسی طرح جو بھی کام ہو کسی بچے کو بٹھا کر اس پر اسی عمل کو دہرائے اس پر حاضرات کھلے گی اور مختلف کاموں کے حساب سے مختلف طریقہ کار سے بتایا جائے گا اور اس کے ذریعے جو بھی بتایا دکھایا جائے اس پر عمل کرے اللہ کامیابی دے گا۔ اگر اسی حاضرات کو کوئی فرد پکا کر پختہ کر لے تو پھر کسی بچے کی ضرورت نہیں رہے گی کسی بھی بڑے مرد و عورت کو خود سامنے بٹھا کر اس پر اسی عمل کو کرے اس پر حاضرات کھلے گی اور ان تمام باتوں سے واقفیت دلوائی جائے گی جو مخفی ہیں۔ پھر اس میں عمر کی کوئی بھی حیثیت نہیں رہتی جب تک ورد کو صحیح پکا یا جائے۔

## (۱۵۸) بغض وعداوت

اگر بغض وعداوت جائز ہو اور اس کی کامیابی کا مطلب کفر کی ہار سے ہو تو کالے تلوں کے تیل میں الو کا خون کچھ مقدار میں ملا کر اس پر سورۃ الناس کو ان افراد یا اس فرد کے نام کے مطابق پڑھے بعد اس عمل کے روئی لیکر اس کو کبوتر کے خون میں تر کرے اور اس دم شدہ تیل میں ان بتیوں کو جلائے اگر یہ عمل جائز ہوگا تو اس جلالی عمل کی بدولت وہ فرد دن بدن نئی سے نئی اذیتوں میں گرفتار ہوگا۔ یہ عمل کرنے سے پہلے اچھی طرح سے سوچ سمجھ لیں کیونکہ اس طرح کے اعمال کرنے سے اللہ کی ذات ناراض ہوتی ہے۔ یہ عمل سات دنوں کا ہے اس لیے سات بتیاں تیار کی جائیں۔



## (۱۵۹) ہر کام کے حل کیلیے سورۃ الناس شریف کا ختم

اگر کوئی بے گناہ شخص گرفتار ہوگیا ہو اور اس کی واپسی کا کوئی بھی راستہ نہ ملتا ہو تو اپنے گھر میں سورۃ الناس شریف کا ختم اس طریقے سے دلوائے اللہ کے حکم سے بے گناہ شخص رہا ہوگا۔ اس عمل کو کرنے والا اگر امیر شخص ہو تو وہ خوبصورت انداز میں میٹھے چاولوں کا زردہ اس نیت سے پکوائے اور بازار سے اچھی قسم کے بادام لائے اور ہر بادام پر سورۃ الناس کو ایک مرتبہ پڑھے افراد کی کوئی قید نہیں ہے۔ اگر ایک آدمی ہوگا تو اس کو کافی مشکل پیش آئے گی اور اگر کچھ حضرات مل کر اس کو پڑھ لیں تو چند دنوں میں یہ ختم ہو جائے گا سورۃ الناس کو سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھا جائے گا دنوں کی بھی کوئی قید نہیں ہے۔ بس ہر بادام پر سورۃ الناس شریف کو ایک مرتبہ پڑھیں اور سوا لاکھ کی تعداد کو پورا کر کے اسے ختم کریں اور اپنے مقصد کی دعا اللہ سے کریں جو دیگ چاولوں کی پکائی ہوگی وہ غریبوں اور مسکینوں میں بانٹ دے اور باداموں کو آٹے کے اندر گولیاں بنا کر دریا میں ایسی جگہ ڈالے جہاں مچھلیاں رہتی ہوں۔ یا کوئی تالاب ہو اس کی بھی کوئی قید نہیں ہے اللہ کے حکم سے قیدی شخص بہت جلد اور چند دنوں میں رہا ہوگا۔ اور اگر کوئی شخص غریب ہو اور وہ اتنا بڑا صدقہ نہ دے سکے تو اپنی حیثیت کو دیکھتے ہوئے اللہ کی راہ میں کچھ ضرور بانٹے اور سورۃ شریف کو اسی ترتیب سے باداموں پر پڑھ کر مچھلیوں کو ڈالے مقصد حل ہوگا۔ اس کے علاوہ اگر کوئی بہت بڑا کام ہو اور کسی بھی طریقے سے حل نہ ہوتا ہو تو اللہ کے نام پر ضروری کچھ بانٹ کر سورۃ الناس کو سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھے اللہ کے فضل سے اس طریقے کو اپنانے والا اپنے مقصد میں ضرور کامیاب ہوگا۔ اس عمل مبارک سے وہ کام بھی ہو جائے گا جو ہمیشہ کے لیے ناممکن بن گیا ہو۔ اس لیے مقصد اور وقت کے لحاظ سے سوا لاکھ کی تعداد کو پورا ضرور کرے حسب توفیق اللہ کے نام پر بھی کچھ ضرور بانٹے یہ بھی اس عمل کا ایک حصہ ہے۔

نوٹ:

اللہ کے حکم اور اللہ کی ہی مرضی سے اللہ نے مجھے اس قابل سمجھا ہے کہ میں عوام الناس میں پاک کلام کے ایسے طریقہ کو پھیلاؤں جو آج سے پہلے اتنے عام نہ تھے۔ اللہ کے احسان سے میری تمام کتب کسی بھی نقل یا چوری کی محتاج نہیں ہیں۔ بلکہ مقصد اور موضوع کے لحاظ سے اپنی نوعیت کی منفرد کتابیں ہیں جن کی باتیں یا نقش آج سے پہلے کسی آنکھ نے دیکھے نہیں ہوں گے۔ اس لیے اگر کسی صاحب کو میری کتب میں نقل کی جھلک نظر آئے تو برائے مہربانی وہ ثبوت کے ساتھ میرے پاس تشریف لائے۔